مفتی فیض احمد گولڑوی مفتی آستانہ عالیہ گولڑہ شریف لکھتے ہیں: الفاظ کے معانی متکلم اور دیگر قرائن کے لحاظ سے متعین کرنا بعض جگہ ضروری ہو جاتا ہے۔

تحقیق الحق

علامہ عبد الحکیم سیالکوٹی لکھتے ہیں:

بزرگوں کے کلام کا ان کی مراد کے خلاف مطلب نکال کر مراد لینا سراسر جہالت ہے اس کا کوئی اچھا نتیجہ بر آمد نہیں ہو سکتا۔

آئینہ اہل سنت ص80

مگر فاضل بریلوی تو اس طرف آئیں ہی کیوں یہاں تو امت مسلمہ کو ٹکڑے کرنا ہے اور اس کے لیے جان بوجھ کر زبردستی ان عبارات اسلامیہ کو غیر اسلامی بنایا گیا جن کی بڑی عمدہ عمدہ تاویلیں ان کے گھر کے لوگ تسلیم کرتے ہیں ملاحظہ فرمائیں۔

حفظ الایمان کی عبارت پر گفتگو کرتے ہوئے پروفیسر ڈاکٹر مسعود صاحب لکھتے ہیں:

مولانا خلیل احمد نے اپنے جواب میں ایک اچھا نکتہ نکالا ہے انہوں نے تحریر فرمایا ہے مولانا اشرف علی کی اس تحریر سے یہ مراد نہیں کہ وہ علم مصطفی کو جانوروں اور درندوں وغیرہ کے مساوی سمجھتے تھے بلکہ وہ تو یہ کہنا چاہتے تھے کہ ایسا علم جس میں پاگل دیوانے بچے اور جانور و درندے شریک ہوں اس سے آپ کی ذات ارفع و اعلیٰ ہے۔

فاضل بریلوی علماء حجاز کی نظر میں ص 198،197

تو بریلوی علماء و دانشور لوگ تسلیم کرتے ہیں ان عبارات کا اچھا معنی بنتا

ہے۔ تو پھر فاضل بریلوی نے کیوں تکفیر کی وجہ صرف یہ ہے کہ امت کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا اور فساد کو برپا کرنا تھا جو ان کے ذمے انگریز کی طرف سے نوکری لگی تھی۔ وہ اس کو کرنے میں مگن ہیں۔ جیسا کہ قاری احمد پیلی بھیتی صاحب لکھتے ہیں۔ مولانا احمد رضا خان پچاس سال مسلسل اسی جدوجہد میں منہمک رہے۔ یہاں تک کہ مستقل دو مکتبہ فکر قائم ہو گئے بریلوی اور دیوبندی۔

سوانح حیات اعلیٰ حضرت بریلوی ص8

اس فکر میں فاضل بریلوی اندھا دھند چلے ہیں یہ نہیں دیکھا کہ اس زد میں کون آرہا ہے اور کون نہیں اور کیا یہ فکر اسلامی ہے یا نہیں۔ ان کے اپنے گھر کے افراد اس تکفیر پر جو اکابر اہل السنۃ دیوبند کی انہوں نے کی ہے، جرح کر رہے ہیں۔

1۔ قاضی عبد النبی کوکب لکھتے ہیں:

مخالف نقطہ نظر کی طرف سے بھی زیادہ سے زیادہ بات مولانا کے خلاف یہ کہی جا سکتی ہے کہ انہوں نے علماء دیوبند سے اظہار اختلافات کے لیے نہایت سخت اور تلخ لہجہ اختیار کیا تھا انہوں نے مدرسہ دیوبند کے جید اساطین علم کی بعض عبارات کو کفریہ قرار دیا اور اس فتویٰ میں انہوں نے اس شرعی احتیاط و مراعات کو ملحوظ نہ رکھا جو ایسے نازک موقع پر ملحوظ رکھنی ناگزیر ہوتی ہے۔

مقالات یوم رضا ص 21

2۔ مولوی محمد توفیق برکاتی مصباحی لکھتے ہیں:

جتنے بھی اختلاف ہیں وہ بہت معمولی ہیں البتہ علماء دیوبند کی تکفیر کے بارے میں انہوں نے تشدد برتا ہے یہ علیحدہ بات ہے کہ وہ اس میں مخلص نظر آتے ہیں تاہم ان کے نتیجے سے متفق نہیں کہ ان عبارات کی کوئی قابل قبول تاویل نہیں اگرچہ

وہ عبارات قابل اعتراض ہیں مگر ان کی نیت پر شبہ اور تکفیر پر اصرار زیادتی ہے۔

خیابان رضا ص 217

اگرچہ یہ حوالہ برکاتی صاحب نے کسی اور کا نقل کیا ہے مگر تردید نہیں کی تو سارا وزن برکاتی صاحب کے کندھے پر آپڑا۔

کیونکہ ان کے رئیس التحریر ارشد القادری لکھتے ہیں:

اور دوسری بات یہ بھی کہ نہ بھی کوئی عبارت کسی کی اپنی ہو لیکن اگر وہ اس کے مضمون سے متفق ہو تو مضمون کی ساری ذمہ داری اس پر بھی عائد ہوتی ہے۔

زیر و زبر ص 306

چونکہ برکاتی صاحب نے اس کی تردید نہیں کی جو تائید کی دلیل ہے تو یہ حوالہ برکاتی صاحب کا ہی شمار ہو گا۔

3۔ خواجہ قمر الدین صاحب کے استاد حضرت معین الدین اجمیری لکھتے ہیں:

## فضیلت نمبر 2 تکفیر:

خلقت آپ کی اس فضیلت سے بے حد نالاں ہے وہ کہتی کہ دُنیا میں شاید کسی نے اس قدر کافروں کو مسلمان نہیں کیا ہو گا۔ جس قدر اعلیٰ حضرت نے مسلمانوں کو کافر بنایا۔

تجلیات انوارالمعین ص 37

یعنی فاضل بریلوی مکفر المسلمین ہے۔

4۔ مفتی سید شجاعت علی قادری لکھتے ہیں:

حقیقت یہ کہ مولانا کے علمی ذخائر میں تلاش کرنا کچھ مشکل نہیں کہ آپ نے کس کس سے اختلاف کیا ہے بلکہ اصل دقت طلب کام یہ ہے کہ وہ کون سا فقیہ ہے۔ جس سے مولانا نے بالکل اختلافات نہ کیا ہو اگر ایسا کوئی شخص نکل آیا تو یہ ایک

بڑی تحقیق ہو گی۔

حقائق شرح مسلم ص 170

مفتی نور اللہ نعیمی لکھتے ہیں:

اعلیٰ حضرت نے فتاویٰ رضویہ شریف میں اکابر مشائخ عظام پر بکثرت تطفلات کا ذکر فرمایا حتیٰ کہ پہلے ہی جلد میں 19 صد سے بھی زیادہ ذکر کیے ہیں۔

حقائق شرح مسلم ص 172

جس نے اُمت میں کسی کو معاف نہ کیا اور ہر ایک سے اختلاف کیا ہو اور ہر ایک کا رد کیا ہو تو اکابر دیوبند کو کیسے معاف کرے جو امام اعظم کو معاف نہ کرے بلکہ ان سے اختلاف کرے۔ وہ اکابر دیوبند کو معاف کیسے کرے گا؟

بریلوی علامہ غلام رسول سعیدی لکھتا ہے:

راقم ذیل ایک مثال پیش کر رہا ہے جس میں امام احمد رضا نے اکابر صحابہ کرام اور ائمہ مجتہدین امام اعظم ابو حنیفہ امام مالک اور امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہم اجمعین کے موقف سے اختلاف فرمایا ہے۔

حقائق شرح مسلم ص 172،173

جو اکابر صحابہ کرام ائمہ وائمہ مجتہدین کی اہمیت نہ سمجھے وہ اکابر دیوبند کی کیا شان کا خیال کرے گا۔

جس فاضل بریلوی نے صحابیٔ رسول عبد الرحمان قاری کو کافر شیطان، خنزیر تک کہہ دیا۔

ملفوظات اعلیٰ حضرت ص 197،198

حضرت عبد الرحمٰن قاری کے متعلق شیوخ حدیث کی آرا مختلف ہیں۔

ابن حجر عسقلانی نے لکھا ہے کہ یقال لہ رؤیۃ

تقریب ص 306

یعنی کہا جاتا ہے کہ وہ صحابی ہیں۔ اور مورخ واقدی نے بھی انہیں صحابی کہا ہے اور صحابہ میں شمار کیا ہے۔

دیکھیے الاکمال فی اسماء الرجال ص 609

اور بعض نے ان کو تابعی بھی لکھا ہے۔ تو جو صحابی یا تابعی کی تکفیر سے باز نہ آئے اسے اکابر دیوبند کی تکفیر سے کون روک سکتا ہے۔

جو سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے لیے لکھے:

تنگ و چست ان کا لباس اور وہ جوبن کا ابھار
مسکی جاتی ہے قبا سر سے کمر تک لے کر
یہ پھٹا پڑتا ہے جوبن مرے دل کی صورت
کہ ہوئے جاتے ہیں جامہ سے بروں سینہ و بر
خوف ہے کشتی ابرو نہ بنے طوفانی
کہ چلا آتا ہے حسن اہلہ کی صورت بڑھ کر

حدائق بخشش سوم ص 37

جو اماں جان کو معاف نہ کرے وہ اکابر دیوبند کو کیوں کر معاف کرے گا۔

بعض بریلوی کہہ دیتے ہیں کہ یہ کتاب فاضل بریلوی کی نہیں۔

تو سنیئے! آپ کے گھر کے جید افراد تو یہ مانتے ہیں مثلاً:

1۔ آپ کا نعتیہ دیوان حدائق بخشش تین حصوں میں شائع ہو چکا ہے۔

انوار رضا ص 566

2۔ آپ کے کلام کے تین مجموعے حدائق بخشش کے نام سے شائع ہو چکے ہیں۔
انوار رضا ص 595

3۔ حدائق بخشش مولانا احمد رضا کان کی تصنیف ہے۔
تحریک آزادی ہند اور سواد اعظم ص 281

4۔ حدائق بخشش حصہ سوم جو اعلیٰ حضرت کے نعت مدح منقبت پر مشتمل غیر مرتب اشعار کا مجموعہ ہے۔
فیصلہ مقدسہ ص 71

5۔ حدائق بخشش حصہ سوم مطبوعہ بدایوں 1325 مولانا احمد رضا خان کی۔
فاضل بریلوی علماء حجاز کی نظر میں ص 96

6۔ مولانا بریلوی کے دیوان حدائق بخشش حصہ سوم میں یہ رباعی ملتی ہے۔
خیابان رضا ص 234

قارئین کرام !جو احمد رضا خان اماں جی رضی اللہ عنہا کو معاف نہ کرے وہ کسی اور کیوں کرے گا۔ جو فاصل بریلوی نبی محترم شفیع امم صلی اللہ علیہ وسلم کو معاف نہ کرے۔ وہ اکابر دیوبند کو کیسے کرے گا۔

دیکھیے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔

ان اللہ مستخلفکم فیھا فناظر کیف تعملون

ترمذی ج 2 ص 42، 43، ابن ماجہ ص 288، مشکوٰۃ شریف ص 437 ج 2

یعنی اللہ تعالی نے تمہیں زمین پر بھیجا پس دیکھنے والا ہے کہ تم کیسے عمل کرتے ہو۔ اس حدیث میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خدا کو ناظر کہا ہے۔

اور دوسری حدیث میں بخاری ص1099 پر ہے:

آپ علیہ السلام نے فرمایا :انکم لا تدعون اصم ولا غائباً

کہ تم کسی بہرے اور غائب خدا کو نہیں پکار رہے۔ خدا بہرا نہیں تو سننے والا ہوا اور جب غائب نہیں تو حاضر ہوا۔

اب اللہ تعالیٰ کے لیے حاضر کا مفہوم یہاں سمجھ آتا ہے۔

القصہ نبی پاک علیہ السلام کے فرمودات میں ناظر کا لفظ خدا کے لیے صراحتاً ہے۔ اور حاضر کا لفظ اشارتاً اور مفہوماً ہے۔

مگر فاضل بریلوی کی سنئے وہ لکھتے ہیں۔

1۔ اللہ تعالیٰ کے اسماء میں شہید و بصیر ہے اس کو حاضر و ناظر نہ کہنا چاہیے۔ یہاں تک کہ بعض علماء نے اس پر تکفیر کی۔

فتاویٰ رضویہ قدیم ج 6، ص 157 ،فتاویٰ رضویہ جدید ج 14، ص 688

ہم فاضل بریلوی کی تمام ذریت کو کہتے ہیں کہ کس جید عالم و مفتی وفقیہہ نے تکفیر کی ہے یہ فاضل بریلوی کا جھوٹ ہے ورنہ اس کی نشاندہی کرو۔

اس لفظ کے استعمال پر باقی بریلوی علماء نے بھی تشدد کا راستہ اختیار کیا ہے۔

1۔ بریلوی شیخ القرآن فیض احمد اویسی بہاولپوری نے لکھا ہے کہ:

جو لفظ مخلوق کے لیے مستعمل ہو اسے اللہ پر استعمال کرنا کفر ہے۔ مثلاً حاضر و ناظر۔

فتاویٰ اویسیہ ج 1 ص 30

2۔ مفتی عبد الواحد قادری لکھتا ہے کہ ان دونوں اسماء کو ذات الٰہی کی طرف منسوب کرنا شریعت مطہرہ پر جرأت کرنا ہے۔

فتاویٰ یورپ ص 98

3۔ محدث کچھوچھوی لکھتا ہے صاحب در مختار نے بعض فقہا کا قول نقل کیا ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ کو حاضر و ناظر کہنا کفر ہے۔

رسائل میلاد حبیب ص 244

یہ بھی جھوٹ ہے ورنہ کوئی مفتی وفقیہہ یہ جرأت کیوں کر سکتا ہے کہ اس کو کفر کہے جو نبی پاک علیہ السلام کے الفاظ مبارک ہوں۔

4۔ ابو الحسنات قادری لکھتے ہیں۔

یہ خالص جہالت ہے کہ جو حاضر وناظر اللہ کی ذات کے ساتھ لگاتے ہیں۔

تفسیر الحسنات ج 6 ص 78، 6

5۔ اویسی صاحب ایک جگہ لکھتے ہیں صاحب در مختار رحمۃ اللہ لکھتے ہیں کہ یا حاضر یاناظر کہنا کفر نہیں۔

ظاہر ہے کہ نفی کفر مستلزم جواز نہیں اس لیے ممکن ہے کہ حرام ہو یا مکروہ ہے۔

ندائے یا رسول اللہ ص 35

یعنی خدا کو حاضر وناظر کہنا حرام ہے یا مکروہ ہے۔ القصہ خدا کو حاضر وناظر کہنے کو:

حرام، مکروہ، جہالت، کفر، شریعت پر جرأت کرنا وغیرہا قرار دیا گیا ہے حالانکہ یہ لفظ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے۔ جیسا کہ آپ ملاحظہ فرما چکے ہیں۔ تو جو طبقہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو معاف نہ کرے وہ اکابر دیوبند کو معاف کیسے کر سکتے ہیں۔

آگے آیئے! جو طبقہ قرآن پاک پر جھوٹ بولے وہ اکابر دیوبند کو معاف کیسے کرے گا۔

بریلوی عالم مولوی نعیم الدین مرادآبادی لکھتے ہیں:

قرآن پاک میں جا بجا انبیاء کے بشر کہنے والوں کو کافر فرمایا گیا۔ خزائن العرفان ص 5 اور مفتی احمد الدین توگیری سیفی نے انوار سیفیہ حصہ عقائد کے ص

117 پر بھی یہی کچھ لکھا ہے اب دیکھیے یا تو اسے قرآن پر جھوٹ کہیے یا پھر صحابہ کرام کی تکفیر کیجئے کیوں کہ ابو داؤد شریف ج 2 کتاب العلم میں باب کتابۃ العلم میں روایت موجود ہے حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاصؓ آپ علیہ السلام کے سارے فرمان لکھتے تھے وہ کہتے ہیں کہ قریش نے مجھے روکا اور کہا کہ ورسول اللہ بشر (الخ)

کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بشر ہیں الخ...

تو دیکھیے قریشی صحابہ کرام نے بشر کہا:

اور شمائل ترمذی باب ماجافی تواضع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی آخری روایت میں سیدہ عائشہ کا ارشاد گرامی ہے:

کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بشرا من البشر

شمائل ترمذی ص 23

سیدہ عائشہؓ نے بشر کہا۔

تو اگر قرآن نے یہ کہا ہے کہ بشر کہنے والا کافر ہے تو صحابہ کرام پر فتویٰ کفر لگے گا اور اگر قرآن نے نہیں کہا تو مراد آبادی کا قرآن پر جھوٹ۔

تو جو صحابہ کرام کی تکفیر اور قرآن پر جھوٹ بولیں وہ اکابر دیوبند کو کیسے معاف کر سکتے ہیں۔ ایک اور مثال قرآن پر جھوٹ کی۔ فاضل بریلوی نے داڑھی منڈے کے لیے کہا ہے کہ قرآن عظیم میں اس پر لعنت ہے۔

احکام شریعت ص 190

حالانکہ کسی آیت میں صراحتہً اس کا ذکر ہی نہیں جو قرآن پر جھوٹ بولے وہ ہمیں کب معاف کرے گا؟

## آخری بات:

جو خدا کو معاف نہ کرے وہ ہمیں کیسے معاف کرے گا؟

فاضل بریلوی وہابیوں کے جھوٹے خدا کے عنوان سے لکھتے ہیں:

وہابی ایسے کو خدا کہتا ہے ............ جس کا بہکنا بھولنا سونا اونگھنا غافل رہنا ظالم ہونا حتیٰ کہ مر جانا سب کچھ ممکن ہے کھانا پینا پیشاب کرنا۔ پاخانہ پھیرنا ناچنا تھرکنا نٹ کی طرح کلا کھیلنا عورتوں سے جماع کرنا لواطت جیسی خبیث بے حیائی کا مرتکب ہونا حتیٰ کہ مخنث کی طرح خود مفعول ہونا کوئی خباثت کوئی فضیحت اس کی شان کے خلاف نہیں وہ کھانے کا منہ اور بھرنے کا پیٹ اور مردمی اور زنی دونوں علامتیں بالفعل رکھتا ہے۔ صمد نہیں جوجوف دار کھکل ہے سبوح قدوس نہیں خنثیٰ مشکل ہے۔

فتاویٰ رضویہ ج 1 ص 745

یہی فاضل بریلوی دوسری جگہ لکھتا ہے۔

تمہارا خدا بھی زنا کر اسکے ورنہ دیوبند میں چکلہ والی فاحشات اس پر قہقہے اڑائیں گی کہ نکھٹو تو ہمارے برابر بھی نہ ہو سکا پھر کاہے پر خدائی کا دم مارتا ہے۔ اب آپ کے خدا میں فرج بھی ضرور ہوئی ورنہ زنا کاہے میں کرا سکے خنثیٰ خدا کے پجاریو۔ آگے لکھتا ہے۔

یوں تو ایک خدائن ماننی پڑے گی جو اس کی وسعت رکھے اور ایک بڑا ڈبل خدا ماننا ہو گا جو دوسری ہوس بھر سکے۔

پھر آگے لکھتا ہے:

ایک رنڈی کہ فاسقوں کی محفل میں رقص کرتی ہے لحظہ لحظہ کس قدر اپنی

جہتیں بدلتی ہے اگر ان کا معبودیوں ہی نہ گھوم سکا تو رنڈی سے بھی گیا گزرا۔

اللہ جھوٹ سے پاک ہے ص 161،162،163

بریلوی کہتے ہیں کہ یہ تمہارے علماء نے لکھا ہے ہم دعوے سے کہتے ہیں ایک بچے سے لے کر بڑے علماء تک کسی نے بھی یہ لکھا ہو تو دکھاؤ ورنہ "موتوا بغیضکم" بریلوی مناظرین یوں کہہ دیتے ہیں کہ جی یہ باتیں آپ کی تحریروں میں تو نہیں ہیں مگر آپ کی تحریروں سے لازم آتی ہیں تو جواباً ہم عرض کرتے ہیں کہ کبھی وہ دوربین اپنے گھر کی طرف بھی لگائی ہے اگر نہیں تو عبارات ہم بتلاتے ہیں اور وہ لازم آنے والی دوربین ادھر بھی لگائیں۔

1۔ فاضل بریلوی کنزالایمان میں سورۃ بقرہ کی آیت نمبر 20 کا ترجمہ یوں کرتے ہیں: بے شک اللہ سب کچھ کر سکتا ہے۔

کنز الایمان ص7

2۔ فاضل بریلوی لکھتے ہیں: یہ قضیہ بے شک حق تھا کہ جس پر انسان قادر ہے اس متناہی اشیاء پر مولی عزوجل قادر ہے۔

اللہ جھوٹ سے پاک ہے ص 150

3۔ فاضل بریلوی کے مسلک کے حکیم مفتی احمد یار خان لکھتے ہیں: انبیاء کرام ارادۃً گناہ کبیرہ کرنے سے ہمیشہ معصوم ہیں کہ جان بوجھ کر نہ تو نبوت سے پہلے گناہ کبیرہ کر سکتے ہیں اور نہ اس کے بعد ہاں نسیاناً خطاً صادر ہو سکتے ہیں۔

جاء الحق ص 427

اور یہ بات بھی ذہن میں رہے کہ فاضل بریلوی کہتے ہیں کہ کبیرہ گناہ سات سو ہیں۔

ملفوظات ص 137 مکتبہ المدینہ

جب ان لوگوں نے خدا سے لے کر امام اعظم تک کسی کو بھی معاف نہ کیا تو علماء دیوبند رحمۃ اللہ کو کیسے معاف کریں۔

5۔ بات چل رہی تھی کہ بریلوی زعماء نے فاضل بریلوی کی خوب تردید کی ہے۔ اسی میں ایک قابل ذکر شخصیت مولانا خلیل احمد خان برکاتی ہیں جنہوں نے حق کے بیان کا حق ادا کر دیا اور بتایا کہ فاضل بریلوی نے تکفیر کر کے غلطی کی ہے۔

وہ لکھتے ہیں دو مسئلے اعلیٰ حضرت نے امت مرحومہ کے سامنے ایسے پیش کیے جو ان سے قبل کسی امام، عالم کسی ولی کو نہ سوجھے دونوں مسئلوں کی بناء پر ہندوستان کے مسلمین میں جابجا جھگڑے اور فساد، نا اتفاقیاں، بغض، کینہ، بدگوئی، ایذائے مسلمین وغیبت وبہتان بری طرح پھیلے رب تعالیٰ رحم فرمائے گھر گھر اختلاف بھائی بھائی کا دشمن و مخالف بن گیا۔

وہ دو مسئلے جو فاضل بریلوی نے پیش کیے وہ یہ ہیں۔

1۔ تمام علماء دیوبند تمام علماء مدرسہ قادریہ بدایوں کی تکفیر۔

2۔ مسئلہ اذان ثانی یعنی جمعہ کی اذان خطبہ کا باہر یعنی مسجد سے خارج ہونا۔

انکشاف حق ص 13،14

ایک جگہ لکھتے ہیں:

ان کو قطع وبرید و تحریف کا ایسا چسکا پڑ گیا ہے کہ کوئی عبارت کسی کی پوری نقل نہیں فرماتے۔ علماء بدایوں فاضل بریلوی کے لیے صاف صاف بتا رہے ہیں کہ ان کو قطع وبرید و تحریف عبارت غیر کا چسکا پڑ گیا ہے۔

انکشاف حق ص 189

ان کی تفصیلی عبارات ہم آگے ذکر کریں گے۔

قارئین ذی وقار! ہم نے اختصار سے حسام الحرمین کا جواب عرض کر دیا ہے کہ جو سلیم الفطرت لوگوں کے لیے کافی ہے۔ مگر ہماری ٹکر جس گروہ سے ہے۔

وہ سب بھیڑیں ہیں اس لیے ہمیں تفصیل سے اس پر کچھ لکھنا ہے۔ میں ایک بات اور عرض کر کے اجمالی جائزہ کو ختم کرتا ہوں باقی آگے تفصیلات میں۔

اور اس بات پر تمام ذریت رضاخانیت کو دعوت فکر دوں گا کہ آؤ اور اس کو پڑھ کر فیصلہ کرو اگر حسام الحرمین کے وہ احکام جو اہل السنۃ دیوبند کے بارے میں ہیں سچ ہیں تو سب سے پہلے فتویٰ کفر فاضل بریلوی کے سر پر آتا ہے اسے بچانا ہے تو حسام الحرمین کے ان احکام کو ترک کر دو۔

تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ اکابر اربعہ میں سے حضرت نانوتوی پر الزام ختم نبوت کے انکار کا احمد رضا خان نے لگایا ہے اور حضرت گنگوہی پر الزام خدا کو جھوٹا کہنے کا لگایا ہے اور حضرت سہارنپوری پر الزام یہ لگایا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے علم مبارک سے شیطان کا علم زیادہ مانتا ہے اور حکیم الامت تھانوی پر الزام یہ لگایا ہے کہ وہ آنحضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کے علم مبارک کو چوپاؤں کے علم کے برابر سمجھتے ہیں۔

خلاصہ یہ ہوا کہ پہلے بزرگ کو ختم نبوت کا منکر کہا۔ دوسرے کو خدا کا جھوٹا کہنے والا کہا آخری دو کو توہین رسالت کا مرتکب کہا:

اب دیکھیے! یہ تینوں الزام شاہ اسماعیل شہید پر بھی اسی احمد رضا خان نے لگائے۔

مثلاً لکھا کہ: اسماعیل دہلوی کا اپنے پیر کو نبی ماننا۔

فتاویٰ رضویہ ج 15۔ ص 20

آگے شاہ صاحب پر رد کرتے ہوئے لکھا ہے کہ "یہ صراحۃً غیر نبی کو نبی بنایا ہے کہ صریح کفر ہے اور نبی بھی کیسا؟ صاحب شریعت!"

فتاویٰ رضویہ ص 248۔ ج 15

الزام کا خلاصہ یہ ہوا کہ شاہ اسماعیل اپنے پیر کو نبی مانتے ہیں اور نبی بھی صاحب شریعت تو اس اعتراض کی روشنی میں شاہ صاحب رحمۃ اللہ پر۔

ختم نبوت کے انکار کا الزام لگایا۔

آگے لکھتے ہیں "وہ (دیوبندی) اسماعیل دہلوی کی اتباع میں کذب کو ممکن بلکہ جائز و وقوعی مانتے ہیں۔"

فتاویٰ رضویہ ج 15، ص 34

نوٹ: قولہ سے عبارت اکابر دیوبند کی ہے اقول سے فاضل بریلوی کی شروع ہے۔

آگے لکھتے ہیں:

قولہ: ہمارا اعتقاد ہے کہ خدا نے کبھی جھوٹ بولا نہ بولے۔

اقول: یہ زبانی اظہار محض بے بنیاد ناپائیدار کہ جب کذب ممکن بلکہ جائز و قوعی ہوا جیسا کہ تمہارے امام کا مشرب۔

فتاویٰ رضویہ ج 15، ص 436

خلاصہ یہ ہوا کہ شاہ صاحب پر خدا کو جھوٹا ماننے کا الزام لگایا۔

فاضل بریلوی لکھتے ہیں:

امام الوہابیہ نے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو کھلی دشنام دے کر مسلمانوں کے دلوں کو زخم پہنچایا۔

فتاویٰ رصویہ ج 15۔ ص 20

آگے شاہ صاحب کا رد کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

یہ صراحۃً حضور اقدس سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کو فحش گالی دینا ہے۔

فتاویٰ رضویہ ج 15، ص 249

اس کا خلاصہ یہ ہوا کہ شاہ صاحب پر سخت توہین نبوی کے مرتکب ہونے کا الزام لگایا۔

القصہ: جو جو الزام اکابر اربعہ پر فاضل بریلوی نے لگایا وہی الزام شاہ صاحب پر بھی گا یا مگر ان اکابر اربعہ کے متعلق یہ لکھا کہ جو ان کے کفر و عذاب میں شک کرے خود کافر ہے۔

حسام الحرمین ص 20

اور شاہ صاحب کے متعلق یہ لکھا کہ "علمائے محتاطین انہیں کافر نہ کہیں یہی صواب ہے۔"وهو الجواب وبه يفتى وعليه الفتوى وهو المذهب وعليه الاعتماد وفيه السلامة وفيه السداد"

حسام الحرمین مع تمہید ص 132

آپ خود دیکھیے کہ اب جو حسام الحرمین کا فتویٰ کہ " جو ان کے کفر میں شک کرے خود کافر ہے۔" وہ فاضل بریلوی پر جالگا اور ہم برملا یہ اعلان کرتے ہیں کہ یہ فتویٰ جو حسام الحرمین کے نام سے موسوم فاضل بریلوی اپنے لیے لایا تھا نہ کہ اکابر اربعہ کے لیے خدا کی زمین پر کوئی بریلوی فاضل بریلوی کو کفر کے فتوے سے نہیں بچا سکتا اور نہ آج تک بچا سکا ہے۔

مقصود کو شروع کرنے سے پہلے دو باتیں عرض کرنا ضروری سمجھتا ہوں۔

1۔ توہین رسالت اہل السنۃ کی نظر میں۔

2۔ توہین رسالت اہل بدعۃ کی نظر میں۔

ان مسائل پر روشنی ڈالنا ضروری ہے کیونکہ بریلوی حضرات لوگوں کو ورغلانے کا طرز یہ اپناتے ہیں کہ دیوبندی تو گستاخ رسول ہیں جبکہ میں یہ بات آج کھل کر لکھنا چاہتا ہوں کہ اس توہین کے مسئلہ میں جو نقطہ نظر اکابر و اسلاف کا ہے۔ وہی ہمارے اکابر دیوبند کا ہے۔

تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ امام العصر محدث کبیر علامہ انور شاہ صاحب کشمیری رحمۃ اللہ علیہ نے ایک کتاب بنام اکفار الملحدین لکھی اور اس پر مندرجہ ذیل اکابر کی تقاریظ ہیں۔

1۔ حضرت اقدس مولانا خلیل احمد سہارنپوری

2۔ حضرت اقدس مجدد الملۃ والدین حضرت مولانا اشرف علی تھانوی

3۔ حضرت اقدس مرشد العلماء مفتی اعظم مفتی کفایت اللہ صاحب رحمہ اللہ

4۔ حضرت العلامہ مولانا عزیز الرحمن دیوبندی

5۔ حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی شیخ التفسیر جامعہ اسلامیہ ڈابھیل

6۔ العلامۃ الفقیہ المحدث مولانا ابوالمحاسن محمد سجاد صاحب رحمۃ اللہ

7۔ حضرت العلامہ مولانا سید مرتضیٰ حسن چاندپوری

8۔ حضرت اقدس مولانا حبیب الرحمن نائب مہتمم دارالعلم دیوبند

9۔ حضرت مولانا محمد رحیم اللہ بجنوری ادام اللہ

10۔ علامہ الدہر سید محمد یوسف بنوری نے اس کتاب پر تعارف لکھا

11۔ علامہ مولانا محمد ادریس میرٹھی نے ترجمہ کیا

ہم چند اقتباسات اسی کتاب سے نقل کر رہے ہیں۔

اور ہم نے یہ سب نام اس لیے ذکر کیے ہیں تا کہ معلوم ہو جائے کہ یہ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی صرف ذاتی رائے نہیں بلکہ تمام اکابر دیوبند کا یہی فیصلہ ہے اور اکابر دیوبند کا اجماعی مسئلہ ہے کہ گستاخی رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم ناقابل قبول جرم ہے انتہائی کفر وارتداد ہے۔ تفصیل آگے آرہی ہے۔

شاہ صاحب لکھتے ہیں:

ضروریات دین سے وہ تمام قطعی اور یقینی دین (کی باتیں) مراد ہیں جن کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہونا قطعی طور پر معلوم ہو اور حد تواتر وشہرت عام تک پہنچ چکا ہو حتیٰ کہ عوام بھی ان کو دین رسول جانتے اور مانتے ہوں۔ مثلاً توحید، نبوت، خاتم الانبیاء پر نبوت کا ختم ہونا۔۔۔۔ الخ۔

اکفار الملحدین ص 66،65

شاہ صاحب آگے لکھتے ہیں:

ضروریات دین سے کسی متواتر امر مسنون کے انکار سے بھی انسان کافر ہو جاتا ہے۔

مزید لکھتے ہیں: ضروریات دین میں تاویل کرنا بھی کفر ہے۔

اکفار ص 75

توحید، نبوت، ختم نبوت کو ضروریات دین میں شامل مان کر ان کا انکار کفر قرار دیا ظاہر بات ہے توحید اور اس کے متعلقات، نبوت اور اس کے متعلقات بھی اس میں شامل ہیں ایک نبی کی عزت و حرمت مقام وشان، رفعت وبلندی اور احترام کا خیال رکھنا یہ بھی ضروری ہے کیونکہ قرآن مقدس نے خود اس بات کو سمجھایا ہے اور شاہ صاحب

علیہ الرحمۃ تو یہاں تک لکھتے ہیں:

ضروریات دین کا منکر کافر اور واجب القتل ہے۔

اکفار ص 100

امام العصر لکھتے ہیں: ہمارے نزدیک تو ایسے قول و فعل پر بھی کافر کہا جا سکتا ہے جو موجب توہین واستخفاف نبی ہو اس لیے شیخ ابن ھمام نے مسایرہ میں فرمایا ہے۔

ما ینفی الاستسلام او یوجب التکذیب فھو کافر

ہر وہ قول و فعل جو تسلیم و اطاعت کے منافی ہو یا تکذیب نبی کے لیے موجب ہو وہ کفر ہے۔

اکفار الملحدین ص 174

سحنون کے رفیق احمد بن ابی سلیمان فرماتے ہیں:

جو شخص یہ کہے کہ رسول پاک علیہ الصلاۃ والسلام کا رنگ سیاہ تھا اس کو قتل کر دیا جائے گا اس لیے کہ یہ شخص ایک تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر جھوٹ بولتا ہے دوسرے سیاہ رنگ معیوب بھی ہے (اسی لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین وتحقیر کرتا ہے) اس لیے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سیاہ فام نہ تھے بلکہ آپ کا رنگ گلاب کی طرح سرخ وسفید اور شگفتہ تھا۔

اکفار الملحدین ص 182

امام العصر لکھتے ہیں: بعض علماء متاخرین فرماتے ہیں کہ ابن ابی سلیمان کے اس بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور علیہ السلام کے اوصاف میں کسی صفت میں کذب بیانی کفر اور موجب قتل ہے حالانکہ ایسا نہیں ہے بلکہ کذب کے ساتھ تحقیر وتوہین کا شائبہ ہونا بھی ضروری ہے۔ جیسا کہ مذکورہ بالا صورت میں اس لیے کہ سیاہ رنگ ناپسندیدہ

اور معیوب ہے۔ خفاجی فرماتے ہیں حالانکہ تم جانتے ہو کہ اس میں کچھ فرق نہیں پڑتا۔(موجب نقص وعیب ہو یا نہ )اس لیے کہ حضور علیہ السلام کی صفات مقدسہ اور حلیہ مبارکہ میں کسی بھی صفت کے بیان میں (کذب اور) خلاف واقع صفت کو آپ کی طرف منسوب کرنا شائبہ توہین و تحقیر سے خالی نہیں ہو سکتا۔ اس کہ آپ ایسی کامل ترین صفات کے مالک تھے کہ ان سے کامل تر صفات کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا بلکہ ان کے خلاف جو صفت بھی آپ کی طرف منسوب کی جائے گی ضرور اس میں آپ کی تنقیص ہو گی(لہٰذا آپ کی صفات قدسیہ کے باب میں کوئی بھی غلط بیانی اور کذب توہین و تحقیر سے خالی نہیں ہو سکتا۔ لہٰذا ایسی صورت میں علماء و متاخرین کا مذکورہ بالا اعتراض بے محل ہے۔

اکفار ص 183

لیکن اہل بدعت حضرات ایسی صفات آپ علیہ السلام کی طرف منسوب کرتے ہیں جو آپ کی ہیں نہیں اور کذب بنتی ہیں اور ساتھ ساتھ وہ تحقیر و توہین پر بھی مشتمل ہیں۔

مثلاً مفتی احمد یار نعیمی گجراتی لکھتا ہے:

تاریک راتوں میں تنہائی کے اندر جو کام کیے جاویں وہ بھی نگاہ مصطفی علیہ السلام سے پوشیدہ نہیں۔

جاء الحق ص 72

دوسری جگہ یہی مفتی صاحب لکھتے ہیں: ہم لوگ گھر کی کوٹھڑی میں چھپ کر جو کام کریں وہ بھی حضور علیہ السلام کی نظر سے غائب نہیں۔

شان حبیب الرحمن ص 34، آیت نمبر 15

یہ کہیں بھی نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں فرمایا کہ میں یہ سب کچھ دیکھ رہا ہوں اور نہ کسی ذمہ دار عالم نے اور نہ کسی فقیہہ نے مگر مفتی صاحب جھوٹ پر جھوٹ بولتے چلے گئے اور ہمارے خیال میں اس میں سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی شدید توہین و تحقیر ہے۔

کہ رات کو چھپ کر میاں بیوی گھر میں ہمبستری کریں اور نبی پاک علیہ السلام اس ننگی حالت میں ان کو دیکھیں العیاذ باللہ تعالیٰ۔ کوئی مولوی پیر یہ بات اپنے لیے گوارا نہیں کرے گا اور کہے گا کہ تم نے میری توہین کر دی مگر نبی محترم صلی اللہ علیہ وسلم کے کیسے برداشت کر لی گئی۔

ہم برملا یہ اعلان کرتے ہیں یہ صفات آپ علیہ السلام کی طرف منسوب کرنا کذب اور توہین ہے۔ خیر آگے چلیے:

امام العصر محدث کبیر فخر السادات رحمۃ اللہ لکھتے ہیں:

جو مسلمان شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر (العیاذ باللہ تعالیٰ) سب و شتم کرے یا آپ کو جھوٹا کہے یا آپ میں عیب نکالے یا کسی طرح بھی آپ کی توہین و تنقیص کرے وہ کافر ہے اور اس کی بیوی اس کے نکاح سے باہر ہو جائے گی۔

قاضی عیاض شفا میں فرماتے ہیں:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر سب و شتم کرنے والا کافر ہے اور جو کوئی اس کے معذب اور کافر ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر ہے۔

مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے۔

شاتم رسول کی توبہ قبول نہیں ہوتی (دنیاوی احکام کے اعتبار سے)۔

مجمع الانہر، در مختار، بزازیہ، درر اور خیریہ میں لکھا ہے کہ:

انبیاء علیہم السلام میں سے کسی بھی نبی کو سب و شتم کرنے والے کی توبہ مطلقاً قبول نہیں کی جائے گی اور جس شخص نے اس کے کفر اور معذب ہونے میں شک کیا وہ بھی کافر ہے۔

اکفار الملحدین ص 184، 185

آگے لکھتے ہیں: تحقیر کی نیت سے نبی کے نام کی تصغیر بھی کفر ہے۔

تحفہ شرح منہاج میں فرماتے ہیں:

کسی رسول یا نبی کی تکذیب کرے یا کسی بھی طرح ان کی تحقیر و توہین کرے مثلاً تحقیر کی نیت سے بصورت تصغیر ان کا نام لے یا ہمارے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعد کسی کی نبوت جائز کہے ایسا شخص کافر ہے یاد رہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کو تو آپ (کی بعثت) سے پہلے نبی بنایا گیا ہے (آپ کی بعثت کے بعد نہیں) لہٰذا ان کے آخر زمانہ میں آسمان سے اُترنا باعث اعتراض نہیں ہو سکتا۔

اکفار ص 187

یعنی عیسیٰ علیہ السلام کی دنیا میں بعثت و رسالت پہلے اور آپ کی بعد میں ہے اور یہاں ایک بات پر اور غور کرنے کی ضرورت ہے۔

یہ جو لکھا ہے کہ کسی رسول یا نبی کی تکذیب کرنا کفر ہے اور کہنے والا کافر ہے۔ آپ مقدمہ میں دیکھ آئے ہیں یہ رضا خانی حضرات حاضر و ناظر خدا کو کہنے کے مسئلہ میں تکذیب نبی کی کرتے ہیں یا نہیں باقی فیصلہ قارئین کے ہاتھ میں ہے۔

امام العصر آگے لکھتے ہیں: ملا علی قاری شرح شفا میں ج 2، ص 393 میں فرماتے ہیں۔

تمام علماء کا اجماع ہے کہ جو شخص نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی

پر سب و شتم کرے (وہ مرتد ہے) اس کو قتل کر دیا جائے فرماتے ہیں طبری نے بھی اسی طرح یعنی ہر اس شخص کے مرتد ہو جانے کو امام ابو حنیفہ اور صاحبین سے نقل کیا ہے کہ جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر عیب گیری کرے یا آپ سے بے تعلقی (اور بے زاری) کا اظہار کرے یا آپ کی تکذیب کرے (وہ مرتد ہے) نیز فرماتے ہیں ۔ سحنون مالکی کا قول ہے کہ تمام علماء کا اس پر اجماع ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سب و شتم کرنے والا اور آپ کی ذات مقدس میں عیب نکالنے والا کافر ہے اور جو کوئی اس کے کافر و معذب ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر ہے۔

اکفار ص 208

امام العصر فرماتے ہیں:

ہم حافظ ابن تیمیہ رحمۃ اللہ کی کتاب الصارم المسلول علی شاتم الرسول کے چند اہم اقتباسات اس مسئلہ پر پیش کرتے ہیں کہ انبیاء علیہم السلام کی عیب چینی اور ان کی تنقیص و توہین سراسر کفر بلکہ سب سے بڑا کفر ہے۔ علامہ موصوف نے اس کتاب میں اس مسئلہ کو پورے استیعاب کے ساتھ بیان کیا ہے اور کتاب و سنت اجماع و قیاس سے ماخوذ دلائل و براہین سے کتاب کو بھر دیا ہے اور ثابت کیا ہے کہ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تو اختیار تھا کہ چاہے سب و شتم کرنے والے کو قتل کر دیں چاہیے معاف فرما دیں چنانچہ عہد نبوی میں دونوں قسم کے واقعات پائے جاتے ہیں لیکن امت پر شاتم رسول کو قتل کرنا فرض ہے۔ باقی اس سے توبہ کرانے یا نہ کرانے اور دنیوی احکام کے اعتبار سے توبہ کے معتبر و قبول ہونے نہ ہونے میں بے شک علماء کا اختلاف ہے۔ (لیکن اس کے کافر ہو جانے میں کوئی اختلاف نہیں یہی پوری کتاب کا

حاصل ہے)۔ چنانچہ الصارم المسلول میں (ص418،195) پر فرماتے ہیں:

حرب نے مسائل حرب میں لیث بن ابی سلیم کے واسطے سے حضرت مجاہد سے روایت ہے کہ حضرت عمر فاروقؓ کے سامنے ایک شخص کو لایا گیا جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں سب وشتم کیا تھا حضرت عمرؓ نے اسے قتل کر دیا اور اس کے بعد فرمان جاری کر دیا کہ جو شخص اللہ تعالیٰ کی شان میں یا انبیاء علیہم السلام میں سے کسی بھی نبی کی شان میں سب وشتم یا گستاخی کرے اسے قتل کر دو۔ لیث کہتے ہیں کہ مجاہد نے مجھ سے حضرت ابن عباسؓ کی روایت بھی نقل کی کہ ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ جس کسی مسلمان نے انبیاء علیہم السلام میں سے کسی نبی پر یا اللہ تعالیٰ پر سب وشتم کیا یا اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تکذیب کی اور اس کا فعل ارتداد ہے اس سے توبہ کرنے کو کہا جائے گا اگر توبہ کر لی تو فبھا ورنہ اس کو قتل کر دیا جائے گا اور جس کسی غیر مسلم معاہد (ذمی) نے اللہ تعالیٰ یا کسی بھی نبی کی شان میں سب وشتم کیا یا علانیہ کوئی گستاخی کی اس نے (اپنی اس حرکت سے جان ومال کی سلامتی کے) عہد کو توڑ دیا لہٰذا اس کو قتل کر دو۔

اکفار الملحدین ص 293

امام العصر فرماتے ہیں:

شاتم رسول کبھی سب وشتم کا یہ طریقہ اختیار کرتا ہے کہ (خود گالیاں دینے کی بجائے) دوسرے شخص کی دی ہوئی گالیاں نقل کرتا ہے اور یہ محض ایک فریب اور دھوکا ہوتا ہے کہ اس طرح وہ اپنا بچاؤ بھی کر لیتا ہے اور سب وشتم کا خوب پروپیگنڈہ اور اشاعت بھی کر لیتا ہے۔ اور اس کا مقصد پورا ہو جاتا ہے یہ دراصل چھپا ہوا کفر ہے۔

جو چھپا نہیں رہتا۔ بلکہ اس کی سبقت لسانی اور قلبی زہر افشانیوں سے ظاہر ہو جاتا ہے اور یہ اس کے دل میں گھر کیے ہوئے روگ اور دیرینہ مرض (کفر و نفاق) کا نتیجہ ہو تا ہے جو اس کے دل و جگر اور سینہ و شکم کو تباہ کر ڈالتا ہے۔

اکفار الملحدین ص 294، 295

شاہ صاحب رحمۃ اللہ آگے لکھتے ہیں:

حافظ ابن تیمیہ رحمہ اللہ الصارم المسلول میں ص 225 پر فرماتے ہیں۔ احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تتبع سے اس کی بہت سے مثالیں مل جائیں گی مثلاً بھزبن حکیم عن ابیہ جدہ والی مشہور و معروف روایت جس میں مروی ہے۔ کہ اس کا بھائی (جو کافر تھا) حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں آیا اور کہا کہ میرے پڑوسی کس جرم کی پاداش میں پکڑے گئے ہیں (گستاخانہ انداز بیان کو دیکھ کر) حضور علیہ السلام نے اس کی طرف سے منہ پھیر لیا تو اس پر کہتا ہے لوگ کہتے ہیں تم اوروں کو تو گمراہی اور کج راہی سے منع کرتے ہو اور خود کج راہی (ظلم) کو اختیار کرتے ہو حضور علیہ السلام نے فرمایا اگر میں ایسا کرتا ہوں گا تو اس کا خمیازہ خود مجھے بھگتنا پڑے گا لوگوں کو نہیں۔ اور صحابہ سے فرمایا کہ اس کے پڑوسیوں کو رہا کر دو ابو داؤد نے بسند صحیح اس حدیث کو روایت کیا ہے تو دیکھیے بظاہر تو یہ شخص لوگوں کی جانب سے اس بہتان کو نقل کرتا ہے مگر در حقیقت اس کا مقصد خود آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین کرنا ان الفاظ سے حضور کی دل آزاری کرنا اور ایذا پہنچانا ہے۔ (نہ کہ کہنے والوں کی بہتان تراشی کی خبر دینا یا تردید کرنا) غرض کسی کو گالیاں دینے کا یہ بھی ایک طریقہ ہے۔ (عربی میں اس کو تعریض کہتے ہیں یعنی دوسروں پر رکھ کر بات کرنا)۔

مصنف رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

مسند احمد کی ایک روایت کے الفاظ تو یہ ہیں (جو اوپر نقل کیے گئے) دوسری روایت کے الفاظ یہ ہیں۔ انك تنهى عن الشر و تستخلى به

ترجمہ: آپ دوسروں کو تو شر و فساد سے روکتے ہیں اور خود شر و فساد کو اختیار کرتے ہیں۔ (یعنی غیی کی بجائے شر کا لفظ ہے)۔

کنز الاعمال میں ج4 ص46 پر بھی انہیں الفاظ کے ساتھ یہ روایت مذکور ہے۔

الصارم المسلول میں ص527 پر حافظ ابن تیمیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

ہمارے مشائخ کا قول ہے کہ اللہ تعالیٰ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں بطور تعریض سب و شتم کرنا بھی کفر و ارتداد ہے۔ اس کی سزا بھی قتل ہے۔ (جیسے صراحتاً سب و شتم رسول کی سزا قتل ہے)۔

مصنف فرماتے ہیں کہ: ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے دلائل و براہین سے اس کو ثابت کیا ہے اور تعریض کی متعدد مثالیں بھی بیان کی ہیں اور ایسے شخص کے ارتداد (و قتل) پر انہوں نے اُمت کا اجماع نقل کیا ہے۔

نیز ص559 پر فرماتے ہیں: اس سے قبل ہم امام احمد کی تصریح نقل کر چکے ہیں کہ جو شخص رب العالمین کی شان میں بطور تعریض بھی کسی بُرائی کا ذکر کرے اس کو قتل کر دیا جائے گا چاہے مسلمان ہو چاہے کافر اسی طرح ہمارے مشائخ نے فرمایا ہے کہ جو شخص اللہ تعالیٰ کا یا اس کے دین کا یا رسول اللہ کا یا کتاب کا برائی کے ساتھ تذکرہ کرے گا خواہ صراحتہً ہو خواہ کنایۃً دونوں کا حکم ایک ہے (کہ اس کو کافر و مرتد قرار دیا جائے گا) یہی حکم تعریض کا ہے۔

امام العصر فرماتے ہیں کہ ابن تیمیہ نے امام احمد کا یہ قول متعدد مقامات پر نقل کیا ہے۔
الصارم المسلول ص527،536، 563، 553

جبکہ ثابت ہو گیا ہر سب و شتم خواہ صراحۃً ہو یا کنایۃً موجب کفر ہے، اسی مسئلہ سے متعلق ابن حجر رحمۃ اللہ فتح الباری میں ج12 ص284 پر فرماتے ہیں۔ خطابی کہتے ہیں اگر کسی شخص نے تعریفاً بھی کوئی گستاخی کی (اللہ تعالیٰ کی یا اس کے کسی نبی کی شان میں) تو میرے علم میں ایسے شخص کے قتل کے واجب ہونے میں علماء کے اندر مطلق اختلاف نہیں ہوا جبکہ وہ مسلمان ہو۔

قاضی عیاض شفا میں فرماتے ہیں: ابن عتاب کا قول ہے کہ قرآن و حدیث کی نصوص واجب قرار دیتی ہیں کہ جو شخص حضور علیہ الصلوۃ والسلام کو ذرا بھی اذیت پہنچانے کا یا ذرا بھی آپ کی توہین و تذلیل کا قصد کرے صراحۃً ہو یا کنایۃً اس کو قتل کر دینا فرض ہے۔

اسی شفا اور اس کی شرح نسیم الریاض للخفاجی میں ص 459 پر لکھا ہے اگر دوسروں کی طرف سب و شتم کرنے والے پر یہ الزام ثابت ہو جائے کہ:

1۔ گالیاں خود اسی شخص کی ساختہ پرداختہ ہیں اور (سزا سے بچنے کے لیے اس نے) دوسروں کی طرف منسوب کر دیا ہے۔

2۔ یا اس شخص کی عادت ہو کہ وہ بکثرت ایسی گستاخانہ باتیں خود کہتا ہو اور دعویٰ کرتا ہو کہ میں دوسروں کا قول نقل کرتا ہوں۔

3۔ یا ان گستاخانہ ہرزہ سرائیوں کے وقت اس کی حالت سے ظاہر ہوتا ہو کہ اسے یہ باتیں اچھی لگتی ہیں اور اس میں کوئی برائی محسوس نہیں کرتا۔

4۔ یا وہ اس قسم کی توہین و تذلیل کا دلدادہ فریفتہ ہو اور اس کو معمولی بات سمجھتا ہو اور ممنوع نہ جانتا ہو۔

5۔ یا وہ اس جیسی گستاخانہ باتوں کو خاص طور پر یاد کرتا ہو (کہ اس کا محبوب مشغلہ ہو)

6۔ یا وہ ایسی باتوں کی تلاش و جستجو میں رہتا ہو اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق کہے ہو بہو یہ اشعار اور سب و شتم کے قصے عموماً روایت کرتا ہو تو ان تمام صورتوں میں اس نقل کرنے والے کا وہی حکم جو خود ہجو اور سب و شتم کرنے والے کا ہے کہ اس پر مواخذہ کیا جائے اور (جو اس جرم کی سزا ہے وہ دی جائے گی) دوسروں کی طرف منسوب کرنا اس کے لیے مفید نہ ہو گا اور جلد از جلد اس کو قتل کر کے جہنم رسید کیا جائے گا۔

اسی شفا میں اور اس کی شرح ج 4 ص 459 پر قاضی عیاض فرماتے ہیں:
فصل چھٹی صورت (سب و شتم کی) یہ ہے کہ وہ (سب و شتم کرنے والا) ان گستاخانہ باتوں کو دوسروں سے نقل کرے اور ان کی جانب منسوب کرے تو اس شخص کے انداز نقل اور گفتگو کے قرائن کو دیکھا جائے گا اور ان کے اعتبار سے حکم ہو گا (یعنی اگر قرائن سے ثابت ہو کہ دوسروں کا نام لینا محض اپنے بچاؤ کے لیے یا اس کو خود مزا آتا ہے یا اس کا محبوب مشغلہ ہے تو اس کو اس سب و شتم کا مجرم قرار دے کر قتل کر دیا جائے گا اور اگر قرائن و تحقیق سے ثابت ہو کہ واقعی یہ دوسروں کا بیان ہے اور یہ شخص محض ناپسندیدگی کی وجہ سے نقل کر رہا ہے تو قتل تو نہ کیا جائے مگر کسی اور مناسب سزا یا تنبیہہ پر اکتفا کیا جائے گا۔

مجمع علیہ امور کو بیان کرنے والے مصنفین میں سے بعض نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجو میں کہے ہوئے اشعار کے روایت کرنے لکھنے پڑھنے یا جہاں وہ اشعار ملیں ان کو بغیر مٹائے چھوڑ دینے کی حرمت پر تمام مسلمانوں کا اجماع نقل کیا ہے۔

نیز لکھتے ہیں: ابو عبیدہ قاسم بن سلام نے کہا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہجو میں کہے اشعار کا ایک مصرعہ بھی پڑھنا یا یاد کرنا کفر ہے۔ نیز قاسم کہتے ہیں میں نے اپنی کتابوں میں اس ہستی کا نام لینے کی بجائے جس کی ہجو میں اشعار کہے گئے ہیں اس کا ہم وزن کوئی اسم بطور کنایہ ذکر کیا ہے۔

اکفار الملحدین ص 295،296،297،278

قارئین گرامی قدر! یہ ہمارے اصول اور نظریات ہیں جس میں توہین رسالت کیس کو معاف نہیں کیا جاسکتا۔

اسی تعریض کو دیکھ لیجئے کہ آدمی گستاخی خود کرے جب اس سے پوچھا جائے تو وہ کسی اور کا نام لے دے۔ یہی صورت مولوی احمد رضا خان کی ہے۔

ہم نے کچھ اوراق پہلے احمد رضا کی وہ گالیاں نقل کی ہیں جو اس نے خدا کو دی ہیں جب بریلویوں سے پوچھو تو کہتے ہیں یہ تو شاہ اسماعیل نے دی ہیں ہم کہتے ہیں شاہ صاحب کی کسی کتاب میں یہ گالیاں دکھاؤ اگر نہیں تو پھر جہنم کی آگ سے ڈرو اور فاضل بریلوی کا دامن چھوڑ دو۔ کیونکہ خود اس نے مزالے کر خدا کو یہ گالیاں دی ہیں بعض بریلوی کہتے ہیں کہ یہ شاہ صاحب کی عبارت پر لازم آتی ہیں۔ (العیاذ باللہ تعالیٰ)

یہ بھی جھوٹ ہے اور اگر بالفرض تم سچے تو جو عبارات ہم پیچھے چند اوراق قبل تمہاری نقل کر آئے ہیں ص 44،54 پر اس میں بھی غور کرو اور فکر کرو پھر ہم

سے بات کرو۔ ہم ایسی بات کو نقل نہیں کرنا چاہتے۔

آنکھ جو کچھ دیکھتی ہے لب پہ آ سکتا نہیں

اب ان عبارات سے جو لازم آ رہا ہے وہ بھی بتایا جائے مگر رضا خانی مر سکتے ہیں اس عبارت پر لازم آنے والی باتیں نقل نہیں کرسکتے۔ اگر نہیں تو وہاں کیوں۔ اگر وہاں نقل کیں تو یہاں کیوں نہیں؟فما ھو جوابکم فھو جوابنا

قارئین ذی وقار! اب ہم بریلوی مسلک کے ہاں بھی توہین رسالت کا مسئلہ آپ کی خدمت میں پیش کرنا چاہتے ہیں۔ چونکہ ایک دھوکہ یہ لوگ یہ بھی دیتے کہ ہم عاشق ہیں۔ آج کی تحریر سے یہ واضح ہو جائے گا کہ عشق رسالت کے محض نعرے ہیں حقیقت کچھ نہیں۔

1۔ بریلوی جید عالم احمد سعید کاظمی صاحب لکھتے ہیں:

صریح توہین میں نیت کا اعتبار نہیں۔ راعنا کہنے کی ممانعت کے بعد اگر کوئی صحابی نیت توہین کے بغیر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو راعنا کہتا تو وہ واسمعوا وللکافرین عذاب الیم کی قرآن وعید کا مستحق قرار پایا جو اس بات کی دلیل ہے کہ نیت توہین کے بغیر بھی حضور کی شان میں توہین کا کلمہ کہنا کفر ہے۔

گستاخ رسول کی سزا قتل ص 24

یعنی اب جو نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو راعی کہے وہ کافر ہے۔

2۔ سوال: اگر کوئی شخص سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم کو امت کا چرواہا کہے اس کے لیے کیا حکم ہے؟

جواب: یہ توہین آمیز لفظ ہے کہنے والا توبہ و تجدید ایمان کرے۔

کفریہ کلمات کے بارے میں سوال و جواب از الیاس عطار ص204

3۔ مولوی فیض احمد اویسی صاحب بہاولپوری لکھتے ہیں:

اللہ جل شانہ کو گوارانہ ہوا اس لیے راعنا بولنے سے نہ صرف روک دیا بلکہ آئندہ یہ لفظ بولنے والا نہ صرف کافر بلکہ سخت عذاب میں مبتلا کرنے کی وعید شدید بتائی اور سنائی۔

بے ادب بے نصیب ص 15

راعی کا لفظ بولنے پر اویسی صاحب کفر کا فتویٰ دے رہے ہیں۔

اب آیئے! فاضل بریلوی کے ہاں چلتے ہیں وہ لکھتے ہیں: اللہ کا محبوب امت کا راعی کس پیار کی نظر سے اپنی پالی ہوئی بکریوں کو دیکھتا اور محبت بھرے دل سے انہیں حافظ حقیقی کے سپرد کر رہا ہے۔

ختم النبوۃ ص 71

دوسری جگہ لکھتے ہیں:

اس کے سچے راعی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

اللہ جھوٹ سے پاک ہے۔ ص 111

اب بریلوی کبھی بھی اس اصول کی طرف نہیں آئیں گے کیونکہ پتا ہے کہ یہ لفظ جس پر فتویٰ کفر ہم نے دیا ہے وہ تو فاضل بریلوی صاحب نے لکھا ہے یہ ہے ان کے عشق و محبت کے جھوٹ کی داستان شاید کوئی کہے کہ فتویٰ کفر تو لفظ راعنا پر ہے اور فاضل بریلوی نے راعی لکھا ہے تو جواباً عرض یہ ہے کہ راعنا کا معنی ہمارا چرواہا اور راعی کا معنی چرواہا، اور ہمارا چرواہا کہنے سے صرف چرواہا کہنا زیادہ سخت ہے۔

مثال نمبر 2: نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو تو کہنا گستاخی ہے۔

1۔ فاضل بریلوی کے والد صاحب نقی علی خان صاحب لکھتے ہیں: اگر ہندی اپنے باپ یا بادشاہ خواہ کسی واجب التعظیم کو تو کہے گا تو شرعاً بھی گستاخ و بے ادب اور

تعزیر و تنبیہہ کا مستوجب ٹھہرے گا۔

اصول الرشاد ص 228

2۔ مولوی حنیف رضوی لکھتے ہیں: ہمارے دیار میں کسی معظم و بزرگ بلکہ ساتھی اور ہمسر کو بھی "تو" کہنا خلاف ادب اور گستاخی قرار پائے گا۔

مقدمہ اصول الرشاد ص 35

3۔ مفتی اقتدار احمد خان نعیمی بریلوی لکھتے ہیں: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو صرف نام لے کر یا تو تا کر کے... ہی پکارنا ہے تو تجھ میں اور ابوجہل وابولہب اور دیگر کفار و خبثاء میں فرق کیا رہے گا۔

العطایا الاحمدیہ ج5، ص 158

4۔ مکتبہ ضیاء القرآن والوں نے کنز الایمان کا خصوصی ایڈیشن شائع کیا اس کے ص 1100، اور انوار اکنز الایمان کے ص 528 پر لکھا ہے: اللہ تعالیٰ نے قرآن میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو صیغہ واحد حاضر میں مخاطب فرمایا لیکن اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ ترجمہ کرتے وقت اردو میں وہی الفاظ استعمال کیے جائیں اردو زبان میں تو کہہ کر اپنے بڑے کو مخاطب کرنا گستاخی ہے۔

5۔ بریلوی پیر طریقت ڈاکٹر سرفراز محمدی آستانہ ترنول شریف لکھتے ہیں قرآن پاک میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالی نے صیغہ واحد میں مخاطب فرمایا لیکن اردو میں ترجمہ کرتے وقت لازمی تو نہیں کہ وہی الفاظ استعمال کیے جائیں کیونکہ اردو میں کسی بھی معزز و محترم ھستی کو لفظ،تو، سے مخاطب کرنا گستاخی کے زمرے میں شمار ہوتا ہے۔ اگر یہی لفظ ذات باری تعالی کے لیے ہو تو قابل گرفت نہیں کہ مقصد شرک سے اجتناب ہوتا ہے لیکن نبی اکرم، نور مجسم، شفیع معظم صلی اللہ علیہ وسلم کے

لیے استعمال کرنا سراسر بے ادبی میں شمار ہو گا۔

انوار کنز الایمان ص28

اب دیکھیے فاضل بریلوی کی طرف انہوں نے سورۃ القارعۃ پارہ نمبر 30، سورۃ نمبر 101 میں آیت نمبر 3وما ادراك ما القارعة کا ترجمہ کیا ہے اور تو نے کیا جانا کیا ہے دہلانے والی اور آیت نمبر 10۔

و ماادراك ماهيه کا ترجمہ کیا ہے اور تو نے کیا جانا کیا ہے نیچا دکھانے والی ۔

کنزالایمان ص 1081

2۔ سورۃ منافقون آیت نمبر 4 کا ترجمہ دیکھیے۔واذا رایتهم تعجبك اجسامهم اور جب تو انہیں دیکھے ان کے جسم تجھے بھلے معلوم ہوں ۔

کنزالایمان ص 998

3۔ سورۃ زمر کی آیت نمبر 21 کا ترجمہ دیکھیے۔الم تر ان الله انزل من السماء ماءً (الاية) کیا تو نے نہ دیکھا کہ اللہ نے آسمان سے پانی اتارا۔

کنز الایمان ص 828

4۔ سورۃ مائدہ کی آیت نمبر 41 یا ایها الرسول لا یحزنك الذين............ و من یرد الله فتنة، فلن تملك له من الله شياء (الاية)۔ اے رسول تمہیں غمگین نہ کریں ... اور جسے اللہ گمراہ کرنا چاہے تو ہرگز تو اللہ سے اس کا کچھ نہ بنا سکے۔

کنز الایمان ص 205، 206

یہی چار مثالیں بہت ہیں ورنہ اور بھی کئی ہیں۔

اب بریلوی حضرات سے پوچھ لیجئے کیا اپنے اصولوں پر کاربند رہو گے تو یقینا ان کو سانپ سونگھ جائے گا اور کاٹو تو خون نہیں والی مثال نظر آئے گی۔

ہم دو چار مثالیں اور لکھ کر یہ عنوان ختم کرتے ہیں۔

مثال نمبر 3: بریلویوں کے بہت بڑے عالم مفتی فیض احمد اویسی بہاولپوری لکھتے ہیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہر فعل اور قول اور عمل مبنی پر حکمت ہوتا ہے۔ اس سے آپ کی لاعلمی یا عدم اختیار ثابت کرنا جاہلوں یا نبوت کے گستاخوں کا کام ہے۔

رسائل اویسہ ج 4، لاعلمی میں علم ص 15

یعنی آپ علیہ السلام کی طرف لاعلمی کی نسبت کرنا گستاخی ہے۔ آیئے دیکھیے کہ پیر مہر علی شاہ صاحب غلام قادیانی کا رد کرتے ہوئے یوں لکھتے ہیں کہ:

یہ جو (تم نے) لکھا ہے کہ قیامت سات ہزار سال پہلے نہیں آسکتی میں کہتا ہوں کہ یہ سات ہزار سال کی تحدید جو آپ نے لگا دی ہے یہ منافی ہے۔ لا یجلیھا لوقتھا الا ھو کے اور ان احادیث کے جن میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے لاعلمی بیان فرمائی۔

شمس الہدایہ ص 66

یہاں پیر صاحب نے نبی پاک علیہ السلام کے لیے لاعلمی کی نسبت کی اب اصول بریلوی کی روشنی میں یہ گستاخی ہے نبی محترم صلی اللہ علیہ وسلم مگر اب بریلوی اصول نہ جانے کیوں خاموش ہے کیوں پیر صاحب یا ان کی اولاد کے خلاف آواز نہیں اُٹھتی۔

کیا یہ عشق و محبت کا محض دعویٰ ہی نہیں ہے؟ اگر واقعی یہ شرعی اُصول تھا تو کیوں اب تک اس کتاب پر پابندی نہیں لگوائی گئی مگر یہ سب دوسروں کے لیے ہے نہ کہ اپنے لیے کیوں کہ وہ خود تو نام نہاد عاشق ہیں۔

مثال نمبر 4: کسی اور کو رحمۃ للعالمین کہنے پر بریلوی اکابرین میں صف ماتم بچھا ہے۔

1۔ بریلوی علامہ ارشد القادری صاحب رئیس التحریر لکھتے ہیں: خدا کی پناہ حبیب

خدا کی شان یکتائی پر اس سے زیادہ سنگین حملہ اور کیا ہو سکتا ہے۔

تبلیغی جماعت ص 67، مکتبہ نبویہ لاہور

2۔ بریلوی ضیغم اہل بدعت حسن علی رضوی اس بات کو سنگین گستاخی قرار دیتے ہیں وہ لکھتے ہیں: حضور علیہ الصلوۃ و السلام کی عظمت اور رفعت شان کو گھٹا کر حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک عظیم و جلیل صفت پر ڈاکہ مارنا مقصود تھا۔

محاسبہ دیوبندیت ص 198 ج1

3۔ بریلوی مناظر اعظم جنید زمان مولوی عمر اچھروی لکھتے ہیں: نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ نے تمام عالمین کے لیے رحمت بنا کر بھیجا اب اور کون سے عالمین ہیں جن کے یہ بھی رحمت بن سکتے ہیں جیسا کہ رب العالمین کہنے کے بعد تمام عالمین میں کسی دوسرے رب کی ضرورت نہیں اگر کوئی مانے تو اس نے شرک فی التوحید کہا ہے ایسے ہی رحمۃ للعالمین کے اقرار کے بعد کوئی عالمین کی رحمت نہیں کہلا سکتا اور اگر کوئی تسلیم کرے تو مشرک فی الرسالت ہو گا۔

مقیاس حقیقت ص 198، 199

4۔ بریلوی جید عالم مفتی خلیل احمد خان برکاتی لکھتے ہیں: مسلمانوں کے نزدیک رحمۃ للعالمین ہونا قطعاً یقیناً خاص حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی صفت خاصہ ہے جس میں اور انبیاء بھی شریک نہیں۔

فیصلہ ہفت مسئلہ توضیحات و تشریحات ص 305

یعنی مسلمان تو کسی اور کو نہیں کہتے باقی کافر کسی اور کو بھی رحمۃ للعالمین کہتے ہیں۔

5۔ مفتی عبد الوہاب خلیفہ مفتی اعظم بریلویہ فی الہند لکھتے ہیں: ہر مسلمان کا قرآن کریم پر ایمان ہے کہ رحمۃ للعالمین صرف اور صرف صفت خاصہ محمد صلی اللہ

علیہ وسلم ہے۔

صاعۃ الرضا علی اعداء المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ص 311

یعنی کسی اور کو رحمۃ للعالمین کہنے والا آپ کی صفت خاصہ کا منکر اور منکر قرآن ہے۔

6۔ مفتی احمد میاں برکاتی لکھتے ہیں : رحمۃ للعالمین نہ ہو گا مگر رسول الی العالمین۔

ملفوظات مشائخ مارہرہ ص110

یعنی رحمۃ للعالمین وہی ہو گا جو تمام عالمین کا رسول ہو گا۔

7۔ مولوی ظفر الدین بہاری لکھتا ہے: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اس صفت میں رحمۃ للعلمین میں سب ملاوں کو شریک کر دیا انا للہ وانا الیہ راجعون، پھر سید العالمین کیوں کر مان سکتے ہیں؟

حیات اعلی حضرت ج2 ص404

یعنی کسی اور کے لیے یہ لفظ استعمال کرنا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سید العالمین ہونے کا انکار ہے۔ اب آیئے دیکھیے شانِ رسالت پر ڈاکہ ڈالنے والا، توہین کرنے والا، شان و مقام و عظمت مصطفی پر سنگین حملہ کرنے والا آپ کی شان کو گھٹانے والا کون ہے۔

1۔ پیرزادہ اقبال احمد فاروقی نے اپنے مقدمہ اور ترتیب سے ایک کتاب اپنے مکتبہ سے چھاپی ہے اس میں ہے:

شہہ سلیمان رحمۃ للعالمین رحمۃ للعالمین قطب الوریٰ

تحفۃ الابرار ص 306، 307

یہ خواجہ سلیمان تونسوی رحمۃ اللہ علیہ کے لیے لکھا گیا ہے۔

2۔ قادری کتب خانہ لاہور سے کتاب چھپی ہے۔ اردو ترجمہ ملک فضل الدین نقشبندی مجددی نے کیا ہے اور فنی تدوین کتاب کی مولوی محمد عالم مختار حق نے کی ہے اس میں ہے۔

شاہ گیلانی ترا حق در وجود رحمۃ للعالمین آوردہ است

تحفہ قادریہ ص 49

اس میں شیخ گیلانی کو رحمۃ للعالمین لکھا ہے۔

3۔ للہ شریف کی خانقاہ کے ایک آدمی صاحبزادہ محمد حسین للّٰہی صاحب نے لکھا۔ خواجہ سلیمان تونسوی کی شان میں:

شاہ سلیمان رحمۃ للعالمین

حضرت خواجہ محمدسلیمان تونسوی اور ا ن کے خلفاء ص 144

دوسری جگہ خواجہ صاحب کی شان یوں بیان کرتے ہیں:

رحمۃ للعالمین قطب الوریٰ

تذکرہ حضرت خواجہ سلیمان تونسوی ص21

4۔ ماہنامہ ضیائے حرم کے ایڈیٹر خواجہ عابد نظامی نے پیش لفظ لکھ کر ایک کتاب ضیاء القرآن سے چھپوائی۔ جس کا ترجمہ خواجہ حسن نظامی کے مرید اور خلیفہ سید محمد ارتضیٰ المعروف ملا واحدی ایڈیٹر ماہنامہ نظام المشائخ دہلی نے خواجہ صاحب کے حکم سے کیا۔ اس میں ہے: صحبۃ الصالحین نور و رحمۃ للعالمین

راحۃ القلوب ص 81

صالحین کی صحبت نور اور رحمۃ للعالمین ہے۔

5۔ بریلویوں کا بہت بڑا سکالر جناب شمس بریلوی لکھتا ہے: حضرت خواجہ

راستین لقب یافته و ما ارسلنك الا رحمة للعالمین ملك الفقراء و المساکین نظام الحق و الشرع و الهدیٰ والدین۔

فوائد الفواد ص 57، مدینہ پبلشنگ کمپنی کراچی

خواجہ نظام الدین کو رحمۃ للعالمین کا لقب دیا گیا ہے۔

6۔ پیر جماعت علی شاہ کہتے ہیں اولیاء کے متعلق کہ: یہ مقبولان بارگاہ ایزدی رحمۃ للعالمین کی شان میں جلوہ گر تھے۔

سیرت امیر ملت ص 609

7۔ بریلوی جید عالم دین مولوی غلام جہانیاں صاحب لکھتے ہیں: الٰہی بحرمۃ شیخ المشائخ سلطان العاشقین رحمۃ للعالمین۔ محبوب الٰہی حضرت خواجہ نظام الحق والدین محمد بن احمد بخاری چشتی ہے رضی اللہ عنہ

ہفت اقطاب ص 70

8۔ مولوی اشرف جلالی کا رسالہ ماہنامہ جلالیہ میں ہے۔

خواجہ باقی باللہ کی تعریف میں "ہست ذات خواجہ باقی مرحمۃ للعالمین"

جلالیہ شمارہ نمبر12، دسمبر 2011، ص 26

قارئین گرامی قدر! حوالے اور بھی لکھے جاسکتے ہیں مگر یہی کافی ہیں ہمارا سوال ہے کہ اگر توہین رسالت کے متعلقہ تمہارے اصول درست ہے تو جن بریلوی زعماء اکابرین نے یہ لفظ استعمال کیا ہے۔ کیا وہ منکر قرآن، شان رسالت کے ڈاکو، عظمت گھٹانے والے ہیں؟ اگر نہیں تو معلوم ہوا کہ تمہارا عشق و محبت کا دعویٰ صرف دعویٰ ہی ہے حقیقت کچھ نہیں۔

قارئین آپ ان چند مثالوں سے سمجھ تو گئے ہوں گے کہ ان رضا خانی

حضرات میں عشق و محبت کے صرف دعوے ہیں حقیقت کچھ نہیں اس طرح کئی مثالیں لائی جاسکتی ہیں مگر میں آخری لاکر موضوع کی طرف آنا چاہتا ہو۔

5۔ سورۃ فتح کی آیت نمبر 2 کے ترجمہ میں نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف گناہ کی نسبت کرنا ملاحظہ فرمایئے:

فاضل بریلوی لکھتے ہیں: واستغفر لذنبك (الاية)۔ مغفرت مانگ اپنے گناہوں کی۔

فضائل دعا ص 86

2۔ فاضل بریلوی کے والد صاحب لکھتے ہیں: معاف کرے اللہ تیرے اگلے اور پچھلے گناہ۔

الکلام الاوضح ص 62

3۔ علامہ فضل حق خیر آبادی لکھتے ہیں۔ بر شما لازم است کر بروید بر محمد صلی اللہ علیہ وسلم او بندہ ایست کہ آمرزیدہ است خدا تعالیٰ مرا را ز گناھان پیش و پسین او۔

شفاعت مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم ص 321

یعنی تم پر لازم ہے کہ تم محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جاؤ وہ خدا کے ایسے بندے ہیں جن کے خدا نے اگلے پچھلے گناہ معاف فرمادیئے ہیں۔ ہم مزید حوالے بھی لاسکتے ہیں مگر یہی کافی ہیں۔

اب آیئے ان پر بریلوی اصول سے فرد جرم عائد کرتے ہیں۔

1۔ پیر افضل قادری صاحب لکھتے ہیں:

یہ تمام تراجم نصوص وحدیث اور عظمت مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے قطعی عقیدے کے خلاف ہونے کی وجہ سے غلط ہیں اور ان میں بارگاہ نبوی میں بدترین

گستاخی کا ارتکاب کیا گیا ہے۔

قرآن مجید کے ترجموں کی نشاندہی ص 36

2۔ بریلوی جید عالم مولانا قاری رضاء المصطفیٰ لکھتے ہیں: عام تراجم سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ نبی معصوم ماضی میں بھی گناہ گار تھا مستقبل میں بھی گناہ کرے گا۔ مگر فتح مبین کے صدقے اگلے پچھلے تمام گناہ معاف ہوگئے اور آئندہ گناہ رسول معاف ہوتے رہیں گے کاش یہ فتح مبین آپ کو نہ دی گئی ہوتی تاکہ آپ کے گناہوں پرستاری کا پردہ پڑا رہتا۔

قرآن شریف کے غلط ترجموں کی نشاندہی ص 7

3۔ مولوی شہزاد مجددی کی مصدقہ کتاب میں ایسے تراجم پر فتویٰ لگا کر لکھا گیا ہے کہ: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو گناہ گار کہنا بے ایمانی اور کفر ہے۔

آؤ حق تلاش کریں ص14

آگے لکھتے ہیں: مترجمین کے تراجم سے بھی ایسے معلوم ہو رہا ہے کہ جیسے حضور صلی اللہ علیہ وسلم گناہگار ہے۔ معاذ اللہ۔

آؤ حق تلاش کریں ص18

4۔ اور مولوی شیر محمد جمشیدی صاحب نے اپنی کتاب فیصلہ کیجئے کہ ص24،28 پر یہی کچھ لکھا ہے۔

5۔ مفتی حنیف قریشی کی مرضی سے چھپنے والی کتاب اور اس کے مناظرے کی روئیداد میں یوں لکھا: خود سوچیں کہ کیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے گناہ ہو سکتے ہیں۔ جن کی معافی مانگنے کا حکم ہو رہا ہے۔ کیا یہ ترجمہ تقدیس رسالت کے خلاف نہیں؟

مناظرہ گستاخ کون ص201

بریلوی جید علامہ عبد الستار نیازی صاحب لکھتے ہیں:

اس آیت میں مترجمین نے خطاؤں اور گناہوں کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات پاک معصوم عن الخطاء سے منسوب کر دیا جائے جو صریحاً عصمت انبیاء پر حملہ ہے۔

انوار کنزالایمان ص 823

7۔ بریلوی امام وقت نباض بریلوی قوم ابوداؤد محمد صادق صاحب لکھتے ہیں :

سوال یہ ہے کہ کیا مذکورہ تراجم شان الوہیت و منصب رسالت و نبوت کے منافی نہیں ہیں۔ کیا اس سے بہتر اور متبادل الفاظ نہیں مل سکتے کیا مفسرین نے ان نازک مقامات پر بہتر پہلو استعمال اور پیش نہیں کیے۔ پھر اس قدر عامیانہ و گھٹیا الفاظ کے استعمال کا کیا جواز ہے۔

انوار کنزالایمان ص 894

8۔ لاہور سے ایک گروہ کھڑا ہوا مفتی محمود ساقی کرنل انور مدنی، مولوی ذوالفقار سانگلہ ہل وغیرہم لوگوں نے صاف لکھا ہے کہ:

رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات اقدس سے گناہ منسوب کرنا پھر معافی سے متعلق کرنا کفر ہے۔

خلاف اولیٰ کے رد میں ص 62

آگے لکھتے ہیں: گناہ کی نسبت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف کرنا اور تاویل بعد میں کرنا بھی غلط ہے گستاخی ہے۔

خلاف اولیٰ کے رد میں ص 62

آگے لکھتے ہیں: ذنب کا ترجمہ گناہ کر کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کرنے سے کوئی تاویل قابل قبول نہیں کیونکہ یہ صراحۃً گستاخی توہین ہے۔

خلاف اولیٰ کے رد میں ص 92

9۔ مولوی الطاف حسین ناظم اعلیٰ دارالعلوم سیف الاسلام کشمیر لکھتے ہیں:
ذنب کا معنی گناہ کر کے اس کی نسبت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف کرنا بڑی بیباکی، جرأت ہے۔

الذنب فی القرآن ص 803

10۔ معروف بریلوی ادیب خواجہ رضی حیدر صاحب لکھتے ہیں: اگر کسی نبی کو گناہ گار تصور کیا جائے یہ تصور بھی گناہ ہے ایسی صورت میں اگر کسی آیت کریمہ سے یہ مطلب لیا جائے کہ نعوذ باللہ نبی آخر الزماں کی نسبت سے اللہ تعالیٰ نے یہ فرمایا ہے کہ کہ آپ کی اگلی پچھلی سب خطائیں معاف کر دی جائیں گی تو یہ ترجمہ کی غلطی نہیں بلکہ ایک ایسا مذموم اقدام ہے۔ جس سے ایمان ساقط ہو سکتا ہے۔

الذنب فی القرآن ص 812

لفظ خطا گناہ سے ہلکا ہے اگر اس سے ایمان ساقط ہو سکتا ہے تو خدا جانے لفظ گناہ استعمال کرنے والے تو ساقط الایمان ہی ہوں گے۔

11۔ قارئین !آپ بھی شاید حوالے پڑھ کر تھک گئے ہوں گے میں اسی لیے آخری حوالہ عرض کرتا ہوں ورنہ بیسوں بریلویوں کے حوالے اس پر شاہد ہیں کہ یہ ترجمہ کرنا گستاخی توہین کفر وغیرہ ہے۔

دیوبندی مذہب کا مصنف مولوی غلام مہر علی چشتیاں کا رہائشی لکھتا ہے۔ذنبك کا معنی آپ کے گناہ یا ترک افضل و خلاف اولیٰ یا خطاء آپ کی عصمت پر حملہ آور ایک نہایت ہی زہریلا سانپ ہے۔

معرکۃ الذنب ص8

آگے لکھتے ہیں:

یہ ترجمہ کہ "اور بخشش مانگ واسطے گناہ اپنے کے"۔ سراسر عصمت رسول سے بغاوت و جہالت و شقاوت ہے، نبوت کا انکار اور کفر ہے۔

معرکۃ الذنب ص 20

قارئین ان پانچ عدد مثالوں میں بریلوی زعماء و اصاغر و اکابر یعنی بریلویوں کے اصول و فروغ گستاخان رسول اپنے بنائے ہوئے اصولوں سے بنتے ہیں۔

مگر قیامت آسکتی ہے وہ ان سب کو گستاخ رسول عظمت مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم پر ڈاکہ ڈالنے والا نہیں کہہ سکتے اوران سے برات نہیں کر سکتے۔ تو یہ ثابت ہوا کہ ان کا عشق و محبت کا دعویٰ بلا حقیقت ہے۔ تفصیل کا ڈر نہ ہوتا تو ہم مزید اس پر کلام کرتے۔

و بهذا القدر نكتفي ولله الحمد اولا و آخرا

# اپنے مناظرین و علماء کی خدمت میں گزارش

بریلوی حضرات مختلف جگہ اکابرین اہل السنۃ دیوبند کے خلاف گالیاں بکتے نظر آتے ہیں اور عبارات پر چیلنج کرتے نظر آتے ہیں آپ اس کو زبانی طور پر قبول کر لیں اور ان سے یہ بات کہی جائے کہ چیلنج تحریری طور پر لکھ کر دیا جائے اگر وہ دے دیتے ہیں تو آپ بھی تحریری طور پر قبول کر لیں باقی جب شرائط طے ہونے لگیں تو مندرجہ ذیل کتب آپ کے پاس ہونی ضروری ہیں اور یہ عبارات بھی نکال کر آپ ان کے سامنے رکھ دیں کہ آپ کے علماء کا اقرار ہے کہ ہمارا اختلاف تو صرف حسام الحرمین والی پیش کردہ چند عبارات پر ہے۔ لہٰذا مناظرہ حسام الحرمین پر ہو گا۔

ویسے بھی اسی کتاب کی بنیاد پر تم اکابر کو کافر کہتے ہو لہٰذا پہلے بنیاد کو دیکھا جائے حسام الحرمین پر مناظرہ بہت آسان ہے۔ آپ ان سے شرائط طے کرتے ہوئے یہ بات لکھوائیں کہ حسام الحرمین میں جو عبارات ہمارے متعلق پیش کی گئی ہیں وہ من و عن اکٹھی اصل کتب سے دکھانے کے بریلوی پابند ہوں گے اور پہلے حسام الحرمین میں پیش کی گئی ہماری پہلی عبارت پر گفتگو ہو گی اس کے بعد بریلویوں کے امام و پیشوا و قائد فاضل بریلوی کے کفر پر بات ہو گی کہ بریلویوں کتب کی روشنی میں اس کا اسلام ثابت نہیں ہوتا۔ بلکہ فاضل بریلوی کے کفر و ایمان پر بات پہلے کی جائے اور حسام الحرمین پر بعد میں۔

اب آیئے! ان حوالہ جات کی طرف جن کی بنیاد پر میں نے یہ بات عرض کی ہے۔

1۔ بریلوی معتبر کتاب میں ہے: علامہ عبدالحکیم شرف قادری مدظلہ نے بھی حسام الحرمین شریف کے مقدمہ میں بنائے اختلاف ان گستاخانہ عبارتوں کو قرار دیا ہے۔ دیکھیے حسام الحرمین شریف مطبوعہ مکتبہ نبویہ لاہور و مکتبہ المدینہ کراچی۔

پتہ چلا کہ اصل اختلاف ان ہی گستاخانہ عبارتوں پر ہے جو وہابی دیوبندی اکابرین نے لکھیں۔

جسٹس محمد کرم شاہ کا تنقیدی جائزہ ص 75

معلوم ہوا جو عبارات ہمارے اکابر کی فاضل بریلوی نے حسام الحرمین میں پیش کی ہیں اصل اختلاف بریلوی حضرات کو انہی کی وجہ سے ہے تو اختلاف سارا سمٹ کر حسام الحرمین میں آگیا بقول ان کے تو حسام الحرمین پر ہی گفتگو کر لی جائے۔

2۔ بریلوی جید مولوی حسن علی رضوی کہتا ہے:

جن حضرات پر ان کی کفریہ عبارات کے باعث حسام الحرمین شریفین اور الصوارم الہندیہ میں فتویٰ کفر و ارتداد لگا ہے اور عرب و عجم شرق و غرب پاک و ہند کے اکابر و مشاہیر علماء و فقہا نے اس کی تائید کی ہے اور تصدیق فرمائی ہے۔ صرف ان گنتی کے چند مولویوں سے قطع تعلق کرتے ہوئے توہین کو توہین تسلیم کر لیں کفر کو کفر مان لیں اور سچے دل سے توبہ کر کے ان کی وکالت اور دلالی چھوڑ دیں جھوٹی تاویلات کا سلسلہ بند کر دیں اور حسام الحرمین پر تصدیق کر دیں تو امید ہے امت کا وسیع تر اتحاد اور یک جہتی قائم ہو سکتی ہے اور قوم کو خلفشار سے نجات مل سکتی ہے۔

محاسبہ دیوبندیت ج 1، ص 36

آگے لکھتے ہیں:

جب تم ان سے دستبردار ہو گے تو کسی پر بھی تکفیر کا حکم شرعی باقی بند رہے

گا۔ یہ ہم مودبانہ ملتجیانہ عرض کر رہے ہیں کہ کافر کو کافر اور مسلمان کو مسلمان ماننا ضروریات دین سے ہے۔

محاسبہ دیوبندیت ج1، ص 279

اس سے بھی معلوم ہوا کہ اگر حسام الحرمین ان احکام کو جو ہمارے متعلق ہیں درست مان لیا جائے تو اختلاف مٹانے کے لیے بریلوی تیار ہیں تو پھر سارا اختلاف حسام الحرمین میں ہی ہوا ناں؟

3۔ سید تبسم شاہ بخاری بریلوی لکھتا ہے:

ہمارا اصل اور بنیادی اختلاف تحذیر الناس براہین قاطعہ اور حفظ الایمان کی چند کفریہ عبارات پر ہے۔

دیوبندیوں سے لاجواب سوالات ص 456

دوسری جگہ لکھتے ہیں:

دیوبندیوں سے ہمارا بنیادی اختلاف ان کی کچھ کتب کی چند صریح کفریہ عبارات پر ہے۔

جسٹس محمد کرم شاہ کا تنقیدی جائزہ ص 81

اس عبارت سے بھی معلوم ہوا کہ ان تین کتب کی چند عبارات ہیں۔ جو حسام الحرمین میں درج ہیں صرف ان پر اختلاف ہے اس لیے مناظرہ اسی کتاب حسام الحرمین پر ہو اور جو عبارات اس حسام میں ہماری لی گئی ہیں ان کو من و عن و اکٹھی اصل کتب سے دکھائیں اور حسام الحرمین کے احکام جو ہمارے متعلقہ ہیں ان کو سچ ثابت کریں۔

4۔ آستانہ عالیہ کچھوچھ شریف سے فتویٰ لکھا گیا کہ علماء حرمین طیبین نے جو فتویٰ ان

کے حق میں صادر فرمایا ہے اس کا لفظ بہ لفظ صحیح اور نقطہ نقط حق و درست ہے۔ جس کا انکار نہ کرے گا مگر جاہل یا منافق اور اسی بناء پر ہم ان لوگوں کو کافر و مرتد جانتے ہیں اور اعتقاد رکھتے ہیں۔

الصوارم الہندیہ ص52

اس سے بھی معلوم ہوا کہ فتویٰ کفر حسام الحرمین کی وجہ سے ہے اسی وجہ سے ہمیں بریلوی کافر کہتے ہیں۔ تو بات حسام الحرمین پر ہو اور بس۔ اور اپنے بزرگوں میں سے کسی اور بزرگ کی کوئی عبارت نہ پیش کرنے دی جائے۔

5۔ سنبھل کے فتاویٰ: قاسم نانوتوی، رشید احمد گنگوہی، خلیل احمد انبیٹھی اشرف علی تھانوی اپنے مذکورہ بالا اقوال (جو حسام الحرمین میں درج ہیں۔) کی بناء پر کافر مرتد خارج از اسلام ہیں۔

الصوارم الہندیہ ص 71

6۔ فتاویٰ جاورہ:

مولوی قاسم نانوتوی، مولوی رشید احمد گنگوہی، مولوی خلیل احمد انبیٹھ و مولوی اشرف علی تھانوی کے جو اقوال استفسار (حسام الحرمین والے) میں نقل کیے گئے ہیں ان پر سابق ازیں بحث و تمحیص ہو کر علماء اہلسنت نے کفر کا فتویٰ دیا ہے۔

الصوارم ص103

7۔ فتاویٰ بریلی شریف از قلم حشمت علی قادری:

نانوتوی گنگوہی انبیٹھ تھانوی اپنے ان کفریات واضحہ صریحہ خبیثہ معلونہ کے سبب جو اصل فتاویٰ حسام الحرمین شریف میں بعبارتہا۔ منقول ہیں جن میں کوئی ایسی تاویل و توجیہ قطعاً ناممکن جو قائلین کو قطعی یقینی کفر و ارتداد سے بچا سکے۔ قطعاً

یقیناکافر، مرتد لائق تذلیل واجب التفضیح ہیں۔

الصوارم ص 114

قارئین ذی وقار! سات عدد حوالوں سے معلوم ہو گیا بریلویوں کی طرف سے اکابر اربعہ پر فتویٰ کفر کی بنیاد حسام الحرمین ہے۔ لہٰذا اسی حسام الحرمین پر ہی گفتگو کی جائے۔ اگر بریلوی اس حسام الحرمین کے وہ احکام جو ہمارے متعلق ہیں سچے ثابت کر دیں اور اسی طریق سے جو پیچھے مذکور ہوا تو وہ سچے ہوئے اور اگر ہم یہ ثابت کریں کے فاضل بریلوی نے ان عبارات میں خیانت دھوکہ دہی سے کام لیا ہے تو پھر فاضل بریلوی جھوٹا اور یہ کتاب جھوٹ کا پلندہ، مگر رضا خانی حضرات اس کی ہمت نہیں کر سکتے۔ ھداھم اللہ

# حسام الحرمین پر مناظرہ کرنے کی ترتیب وشرائط

1۔ سب سے پہلے فاضل بریلوی کے کفر وایمان پر بات ہو گی پھر حسام الحرمین پر کیوں کہ مصنف کا ذکر اور حالات کتاب سے پہلے ہوتے ہیں۔

2۔ بریلوی مناظر حسام الحرمین کی عبارات من و عن اکٹھی اصل کتب سے دکھائے گا۔

3۔ حسام الحرمین کے احکام جو ہمارے متعلق ہیں اس کے منکر کا حکم بتانا ہو گا۔ (یعنی جن جن حضرات نے ہمارے اکابر کو مسلمان لکھا انہیں کافر لکھ کر دینا ہو گا۔)

4۔ گفتگو بریلوی اصول و قواعد کو سامنے رکھ کر ہو گی۔

## اکابر اربعہ کا مقام بریلوی کتب سے:

الفضل ماشہدت بہ الاعداء کے اصول سے یہ دکھانا چاہتے ہیں کہ ہمارے اکابر کو اللہ کریم نے وہ مقام عطا فرمایا تھا کہ غیر بھی ان کی تعریف لکھنے پر مجبور تھے۔ اور ان کا مقام بریلوی علماء میں بھی مسلم ہے۔ ہم حیران ہیں کہ اگر بریلوی حسام الحرمین کو سچا مانتے ہیں تو اپنے بریلوی اکابرین میں سے کس کس کو کافر کہیں گے۔

کیونکہ بہار شریعت جو کہ بقول عبد المجید خان سعیدی پسند فرمودہ اعلیٰ حضرت ہے۔

نبوت عند الشیخین ص 16

اس میں ہے جو کسی کافر کے لیے اس کے مرنے کے بعد مغفرت کی دعا کرے یا کسی مردہ مرتد کو مرحوم یا مغفور.......کہے وہ کافر ہے۔

بہار شریعت حصہ اول ص 44 ،جنتی زیور ص 161

1۔ بریلوی جید علامہ نور بخش توکلی صاحب نے حجۃ الاسلام حضرت نانوتوی کا نام

یوں لکھا ہے: مولانا مولوی محمد قاسم صاحب نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ ۔

سیرت رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم ص 666

اس سیرت رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق عبدالحکیم شرف قادری سابق شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ لاہور لکھتے ہیں:

مولانا الحاج عبدالحمید لدھیانوی نے خواب میں آپ کی وفات کے ایک ماہ بعد آپ کو ایک باغ میں سنہری تخت پر بیٹھے ہوئے دیکھا تو دریافت کیا کہ اس اعزاز کی وجہ کیا ہے مولانا توکلی صاحب نے جواب دیا میرے اللہ کو میری کتاب سیرت رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم پسند آگئی اور مجھے یہ انعام ملا۔

عظمتوں کے پاسبان ص343

اور یہی واقعہ میٹھی میٹھی سنتیں اور دعوت اسلامی کے ص38 پر بھی موجود ہے جو لکھی تو ابو کلیم محمد صدیق فانی نے ہے اور لکھنے میں مدد و نصرت، مفتی شوکت سیالوی، ماہر بریلویت ڈاکٹر الطاف حسین سعیدی، اور جناب خلیل احمد رانا، جیسے لوگوں نے کی ہے۔(دیکھیے اصل کتاب)

اور یہی واقعہ پیرزادہ اقبال احمد فاروقی نے تذکرہ علماء اہلسنت و الجماعت لاہور کے ص299 پر بھی لکھا ہے اور تذکرہ مشائخ نقشبندیہ کے ص10 پر بھی موجود ہے۔

شرف قادری صاحب مزید لکھتے ہیں: سیرت رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم عوام میں بے پناہ مقبول ہوئی اور بارگاہ الٰہی اور دربار مصطفائی میں حضرت مصنف کے لیے ذریعہ اعزاز و اکرام بنی۔

عظمتوں کے پاسبان ص342

اسی کتاب کے متعلق شیخ القرآن والحدیث کا لقب بریلویوں میں پانے والا مفتی فیض احمد اویسی لکھتا ہے۔ یہ مولانا توکلی کی وہ تصنیف ہے۔ جس پر انہیں حضور سرور دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی۔ فلہذا یہ کتاب گویا رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی منظور شدہ ہے۔

نہایت الکمال ص4

اب دیکھیے جو اللہ رسول کی بارگاہ میں مقبول و منظور ہو اور منظور و مقبول کہنے والے اتنے جید بریلوی ہیں تو اس کتاب میں جو مولانا قاسم نانوتوی کے نام کے ساتھ رحمۃ اللہ علیہ لکھا ہے۔ اس کا کیا بنا کیا وہ مقبول و منظور نہیں؟

معلوم ہوا کہ خدا تو ان پر رحمت کا اترنا پسند کرے اور اس کا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی مگر بریلوی ملت کو پسند نہ ہو آپ خود فیصلہ کر لیں گے۔
بلکہ مفتی حنیف قریشی نے فیصلہ دیا ہے: جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی پسند کو ناپسند کرے وہ کافر ہے۔

غازی ممتاز حسین قادری ص 291

اب دیکھیے حسام الحرمین کہتی ہے جو اسے کافر نہ جانے وہ کافر اور یہ کتاب کہتی ہے جو اسے مسلمان نہ جانے وہ کافر؟ اب بریلوی حضرات کے لیے لمحۂ فکر یہ ہے کہ وہ کس طرف جاتے ہیں اور ایک بات میں ان کا طبیب ہونے کے ناطے کہتا ہوں یہ اللہ رسول کی طرف نہیں آئیں گے جبکہ حسام الحرمین کو چھوڑیں گے نہیں تو پھر میں اتنی بات ضرور کہوں گا کہ فاضل بریلوی نے لکھا ہے: جو کفر کی بات کہے وہ کافر ہے اور جو اس بات کو اچھا بتائے یا اس پر راضی ہو وہ بھی کافر ہے۔

حسام الحرمین ص 20

توتوکلی صاحب توگئے مگر یہ جید بریلوی علماء وزعماء جو اس کتاب کی تعریف و توثیق کر رہے تھے ان کے کفر میں اگر کوئی بریلوی شک کرے گا تو وہ بھی گیا۔ ہداہم اللہ۔

2۔ مولوی نور بخش توکلی صاحب لکھتے ہیں: شیخنا العلامہ مولانا مولوی حاجی حافظ مشتاق احمد صاحب صاحب چشتی صابری دام اللہ تعالیٰ فیوضہ لکھتے ہیں کہ حضرت توکل شاہ صاحب رحمۃ اللہ علہ نے بر سبیل تذکرہ عاجز سے فرمایا کہ ایک مرتبہ خواب میں یہ دیکھا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے جارہے ہیں میں اور مولانا محمد قاسم نانوتوی دونوں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے دوڑے کہ جلد حضور تک پہنچیں مولانا محمد قاسم صاحب تو وہاں اپنا قدم رکھتے ہیں جہاں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے قدم مبارک کا نشان ہوتا تھا مگر میں بے اختیار جارہا تھا آخر مولانا سے آگے ہو گیا اور پہنچ گیا۔

تذکرہ مشائخ نقشبندیہ ص527

اور ایک بریلوی عالم لکھتے ہیں: ہر ولی کے قدم نبی کے قدم پر ہوتے ہیں۔

تحقیق الاکابر از اویسی صاحب 21

تو معلوم ہوا حجۃ الاسلام ولی اللہ ہیں۔

3۔ ڈاکٹر انوار احمد صاحب بگوی لکھتے ہیں: مولانا محمد قاسم نانوتوی ۔

تذکار بگویہ ص79، ج1

4۔ مفتی عبدالحمید خان سعیدی بریلوی لکھتے ہیں: دیوبندی حضرات خوش فہمی سے سنی عالم دین حضرت مولانا عبدالحی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ کو ان کی کثرت تصانیف کی بناء پر اپنے کھاتے میں ڈالنے کی کوشش کرتے ہیں۔

ایں خیال است و محال است و جنوں ۔۔۔۔۔۔الخ

تنبیہات ص 124

اب دیکھیے مولانا لکھنوی لکھتے ہیں: مولوی محمد قاسم النانوتوی ھو فاضل کامل مستعد جید..........نانونة بلدة من ا ضلاع سھارنفورومدفنه فی بلدة دیوبند فرحمه الله

مقدمہ عمدہ الرعایہ ص29

5۔ پیر کرم شاہ بھیروی لکھتے ہیں: حضرت قاسم العلوم کی تصنیف لطیف مسمی بہ تحذیر الناس کو متعدد بار غور و تامل سے پڑھا اور ہر بار نیا لطف و سرور حاصل ہوا علماء حق کے نزدیک حقیقت محمدیہ علی صاحبہا الف الف صلوۃ و سلام متشبہات سے ہے اوار اس کی صحیح معرفت انسانی حیطہ سے خارج ہے کہ لیکن جہاں تک فکر انسانی کا تعلق ہے۔ حضرت مولانا قدس سرہ کی یہ نادر تحقیق کئی شپرہ چشموں کے لیے سرمہ بصیرت کا کام دے سکتی ہے۔ الخ......

جسٹس کرم شاہ کا تنقیدی جائزہ ص23

صاحبزادہ اقبال احمد فاروقی لکھتے ہیں: ہندوستان کی دیگر اکابر ہستیاں بھی مثلاً مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی مولوی محمد قاسم نانوتوی بانی دارالعلوم دیوبند مولانا فیض الحسن سہارنپوری، مولانا عبدالسمیع رامپوری (مولانا انوار ساطعہ) مولوی اشرف علی تھانوی آپ کے حلقہ ارادت میں شامل تھیں۔

تذکرہ علماء اہلسنت و جماعت ص 198

7۔ خواجہ غلام فرید چاچڑاں والے فرماتے ہیں: مولوی رشید احمد گنگوہی بھی حاجی صاحب کے مرید اور خلیفہ اکبر ہیں ان کے اور خلفاء بھی بہت ہے چنانچہ مولوی

محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور مولوی محمد یعقوب صاحب وغیر ہم۔

مقابیس المجالس ص 352

حضرت خواجہ صاحب کے اس ملفوظ سے ثابت ہوا کہ مولانا رشید احمد گنگوہی اور مولانا محمد قاسم نانوتوی وغیر ہم علماء دیوبند صحیح معنوں میں حاجی امداد اللہ مہاجر مکی کے خلیفہ اور اہل طریقت ہے۔ حالانکہ بعض صوفی حضرات ان کو غلط فہمی سے وہابی کہتے ہیں۔

حاشیہ مقابیس المجالس ص352

یہی بات پیر نصیر الدین گولڑوی صاحب نے تائیداً اپنی کتاب میں اشرف سیالوی گروپ کی تردید کرتے ہوئے اس حوالے کے بارے میں یوں لکھتے ہیں کہ قارئین آپ خود انصاف کریں کہ سیالوی صاحب کے فتوے کی زد میں کون کون آ رہے ہیں۔

لطمۃ الغیب ص221

مولوی الحاج (کپتان) واحد بخش سیال چشتی صابری لکھتے ہیں کہ: ”علمائے دیوبند حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی علیہ الرحمۃ کے مرید ہیں اور پکے صوفی ہیں۔“

مشاہدہ حق ص179

”آپ نے بھی 1857ء کی جنگ آزادی میں بے دین انگریزی سلطنت کے خلاف علم جہاد بلند کیا اور کئی معرکے لڑے لیکن چونکہ آپ کے رفقائے کار کی تعداد قلیل تھی اس لیے کامیاب نہ ہو سکے اور بالآخر انگریزی حکومت نے آپ کے خلاف وارنٹ گرفتاری جاری کر دیئے جس کی وجہ سے آپ حجاز مقدس ہجرت فرما گئے۔ اسی طرح آپ کے رفقائے کار اور مخلص مریدین مثل حضرت مولانا محمد قاسم بانی دیوبند

اور مولانا رشید احمد گنگوہی کے خلاف بھی انگریزوں نے وارنٹ گرفتاری نکالے اور بغاوت کے مقدمات چلائے۔ صوفیائے دیوبند سلسلہ عالیہ چشتیہ صابریہ سے تعلق رکھتے ہیں حنفی مذہب پر کاربند ہیں اور شریعت اسلامیہ پر اس سختی سے کاربند ہیں کہ وہابی مشہور ہوگئے۔

مشاہدہ حق ص 180-179

8۔ بریلوی پیرزادہ اقبال احمد فاروقی کی ترتیب و مقدمہ سے چھپنے والی کتاب میں یوں لکھا ہے: آپ (حاجی صاحب) کے خلفاء راشدین رحمۃ اللہ علیہم اجمعین کے اسماء درج ہیں مولوی محمد قاسم، مولوی رشید احمد گنگوہی ... الخ

تحفۃ الابرار ص 447

9۔ اسی کتاب میں حضرت نانوتوی کا تذکرہ یوں ہے: حضرت مولوی محمد قاسم رحمۃ اللہ علیہ۔

| | |
|---|---|
| مقام ولادت | نانوتہ ہندوستان |
| مقام مزار شریف | دیوبند ضلع سہارنپور |
| حوالہ کتب | انوارالعارفین |

آپ رؤسائے شیوخ صدیقی قصبہ نانوتہ کے ہیں آپ کو اجازت ہر چہار طریقہ معروف کی ہے حضرت حاجی محمد امداد للہ رحمۃ اللہ علیہ سے تھی اور حدیث کی سند حضرت شاہ عبدالغنی مجددی سے حاصل کی تھی محققانہ و عارفانہ کلام حقائق و معارف میں آپ کا تھا۔ اثبات وجودی میں رطب اللسان تھے۔ توحید شہودی سے بھی انکار نہیں رکھتے تھے۔

تحفۃ الابرار ص 447

10۔ مولوی عبد الکریم بن مولانا محمد صدیق احمد جو مصنف ہے ملفوظات حسینیہ فارسی کے وہ لکھتے ہیں۔ مجھے حصن حصین و دلائل الخیرات وجواہر خمسہ کی اجازت والد کی طرف سے تھی اور ان کو اجازت مولانا مولوی رشید احمد گنگوہی سے تھی۔

ملفوظات حسینیہ فارسی ص 176

11۔ حاجی مرید احمد چشتی سیالوی اپنے معتمد مولوی نجم الدین دہریالوی کے حالات زندگی میں لکھتے ہیں: شیخ الہند مولانا محمود حسن علامہ سید انور شاہ اور مولانا رشید احمد گنگوہی جیسے اکابر سے فیض حاصل کیا۔

انوار سیال ص 22

12۔ یہی بریلوی جید عالم لکھتے ہیں: رئیس المحدثین زبدۃ المفسرین پسندیدۂ احد مولانا مولوی رشید احمد گنگوہی دام برکاتہ۔

فوز المقال فی خلفاء پیر سیال ص 573، ج2

13۔ مولانا عبد الباری فرنگی محلی لکھتے ہیں: ہمارے اکابر نے اعیان علماء دیوبند کی تکفیر نہیں کی ہے۔ جو حقوق اسلام کے ہیں اس سے ان کو کبھی محروم نہیں رکھا ہے۔

کلیات مکاتیب رضا ج1، ج 390

14۔ پروفیسر ڈاکٹر مسعود لکھتے ہیں۔ مولانا گنگوہی

فتاویٰ مظہریہ ص 356، 357، 361

15۔ مفتی خلیل احمد خان قادری برکاتی لکھتے ہیں: ”خود فقیر نے جامع مسجد بریلی کے امام و مدرسہ منظر الاسلام کے محدث فقیر کے بڑے بھائی مولانا عبد العزیز خان صاحب مرحوم کے مکان پر مولوی ظفر الدین صاحب موصوف کی زبان سے سنا تھا۔ چنانچہ فرمایا کہ علماء دیوبند کی تکفیر صحیح نہیں ان کا یہ عقیدہ نہیں ہے مجھ کو خوب

تحقیق ہو چکی ہے۔ ان کا ہر گز یہ عقیدہ نہیں چنانچہ بھائی مرحوم سے اس باب میں گفتگو ہوئی یہاں تک کہ بھائی صاحب خاموش ہو گئے۔ مولانا موصوف نے بڑے شد و مد کے ساتھ یہی فرمایا کہ تکفیر کا مسئلہ چلے گا نہیں ان حضرات کا ہر گز یہ عقیدہ نہیں ہے جو ہمارا عقیدہ ہے وہی ان کا عقیدہ ہے یہاں تک کہ بقول مولوی حبیب الرحمن صاحب کے مولانا ظفر الدین صاحب نے مولوی سہیل صاحب کی جو مولوی اشرف علی صاحب کے مرید تھے۔ اقتداء میں نماز بھی ادا کی تھی۔

انکشاف حق ص 150

16۔ محدث اعظم ہند جناب مولوی سید محمد میاں صاحب کچھوچھوی نے جمعۃ المبارک کی نماز دیوبندی امام کے پیچھے پڑھی بریلوی علماء نے روکا بھی سہی مگر وہ خاموش رہے اور نماز ادا کر لی اس پر بگڑ کر مولوی حشمت علی قادری نے "70 باادب سوالات" کتاب لکھی۔

ملخص انکشاف حق ص 70،71

17۔ چوہدری نور احمد مقبول نقشبندی مجددی میروالی لکھتے ہیں: (حضرت کرمانوالہ سرکار نے) مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور میں مولانا خلیل احمد رحمۃ اللہ علیہ صدر مدرس سے سند تکمیل حاصل کی۔

مخزن کرم ص 20

18۔ مولوی محمد اکرام صاحب بریلوی لکھتے ہیں:

مدرسہ مظاہر العلوم میں ان دنوں مولانا خلیل احمد رحمۃ اللہ علیہ مدرس تھے۔ وہاں سے تکمیل علم کی سند حاصل کر کے آپ نے دہلی میں مدرسہ مولوی عبدالرب میں داخل ہو کر شیخ الحدیث مولانا عبدالعلی قاسمی جیسے متبحر عالم سے دورہ

حدیث کیا۔

معدن کرم ص 95

19۔ پروفیسر ڈاکٹر مسعود صاحب لکھتے ہیں: مولانا اشرف علی تھانوی صاحب۔

فتاویٰ مظہریہ ص 446

دوسری جگہ لکھتے ہیں: مولانا اشرف علی تھانوی ۔

تذکرہ مظہر مسعود ص 450

20۔ تذکرہ تاجدار گولڑہ شریف مصدقہ عبدالحکیم شرف قادری و پیر نصیر الدین گولڑوی میں ہے: حضرت مولانا اشرف علی تھانوی ۔

ص 107

21۔ بریلویوں کی مستند زمانہ کتاب مہر منیر میں ہے: مولوی اشرف علی تھانوی جو ہر مسئلہ کو خالص شرعی نقطہ نظر سے دیکھنے کے عادی تھے۔

مہر منیر 268

22۔ خواجہ قمر الدین کے استاد مولانا معین الدین اجمیری لکھتے ہیں: حق تعالیٰ آپ کو فائز المرام کرے اور سلسلہ خیر آبادیہ کو آپ کے دم سے زندہ رکھے۔

باغی ہندوستان 238

حضرت نے یہ بات مولانا عبد الشاہد صاحب شیروانی کو لکھی ہے۔ شیروانی صاحب سلسلہ خیر آبادیہ کے چشم و چراغ مشہور و معروف تھے۔

وہ لکھتے ہیں: مولانا اشرف علی تھانوی مرحوم ۔

باغی ہندوستان ص 224

23۔ پیر مہر علی شاہ صاحب لکھتے ہیں: فرقتین اسماعیلیہ و خیر آباد میں سے شکر اللہ سعیہم راقم دونوں کو ماجور و مثاب جانتا ہے۔

فتاویٰ مہریہ ص 9

فرقہ اسماعیلیہ سے اشارہ اکابر دیوبند کی طرف ہے۔ مزید لکھتے ہیں: میرے خیال میں فریقین از علماء کرام متناز عین اہل السنۃ و الجماعت سے ہیں آنحضرت کو بالا سماء المعظمہ واجب اور ضروری اعتقاد کرتے ہیں۔

آگے لکھتے ہیں: فریقین کو تحریر ہذا سنا کر آپس میں ملا دیں اور ایک دوسرے کو برا نہ کہیں۔

فتاویٰ مہریہ ص 6،5

24۔ پیر کرم شاہ بھیروی لکھتے ہیں: اس باہمی و داخلی انتشار کا سب سے المناک پہلو اہل سنت و جماعت کا آپس میں اختلاف ہے۔ جس نے انہیں دو گروہوں میں بانٹ دیا ہے۔ دین کے اصولی مسائل میں دونوں متفق ہیں اللہ تعالیٰ کی توحید ذاتی و صفاتی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت و ختم نبوت قرآن کریم قیامت اور دیگر ضروریات دین میں کلی موافقت ہے۔

تفسیر ضیاء القرآن ج1، ص 11، طبع 1995

25۔ فاضل بریلوی نے حکیم الامت کو گالیوں میں مونث کہا تو خواجہ قمر الدین سیالوی کے استاذ خواجہ معین الدین اجمیری نے جواباً لکھا کہ:

(ان) میں فحش اور سوقیت کے علاوہ حضرات علماء کرام کی غایت درجہ تحقیر و توہین بھی ہے کہ ایسے حضرات کو جو عباد الرحمن اور حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے سچے وارث ہیں صاف لفظوں میں مونث کہا گیا ہے کہ جس کو سن کر بازاری و اوباش تک کانوں پر ہاتھ دھرتے ہیں۔

تجلیات انوار معین ص 36

26۔ تحریک منہاج القران والے لکھتے ہیں: جامعہ اشرفیہ کے مہتمم مولانا

عبدالرحمن اشرفی ملک عبدالرؤف خطیب آسٹریلیا مسجد لاہور اور مفتی غلام سرور قادری نے ایک معاہدہ کیا ہے جس کے الفاظ یہ ہیں کاپی محفوظ ہے۔ ہم اپنے اپنے فکری تشخص بریلوی دیوبندی کو ختم کرکے صرف اہلسنت وجماعت کہلائیں۔

تحفہ اوکاڑویہ ص 26، ازحافظ ناصر قیوم خان

27۔ مفتی شوکت سیالوی صاحب لکھتے ہیں:

بدقسمتی سے پاکستان و ہندوستان میں اہلسنت و جماعت بریلوی و یوبندی دو گروپوں میں منقسم ہوگئے۔

قرآن اور ادارہ معارف القرآن ص13

28۔ جامع معقول و منقول مولانا نذیر احمد خان صاحب صدر مدرس مدرسہ طیبہ احمد آباد گجرات نے مولانانوتوی رحمۃ اللہ کے متعلق اپنی کتاب بوارق لامعہ میں ص34 پر علوم دینیہ کا ناشر اور ایک عالم کو علم دین کی طرف رہنما، اور مرحوم لکھاہے۔

تفصیل کے لیے دیکھیے انکشاف حق ص 67،68، 69

29۔ سید تبسم شاہ صاحب لکھتے ہیں: تحذیر الناس شائع ہونے پر نظریاتی تصادم ابھر کر سامنے آگیا اور اہل سنت کے دو حصے معرض وجود میں آگئے۔

ختم نبوت اور تحذیر الناس ص84

30۔ یہی بخاری صاحب لکھتے ہیں:

ہمارے ملک کے اندر ایک پورا طبقہ علماء کا وجود میں آچکا ہے یہ طبقہ دیگر تمام اعمال وعقائد میں پکا بریلوی ہے اور سنی بریلوی اجتماعات میں شرکت کرتا ہے اس طبقے کو بھی امام احمد رضا خان بریلوی کا یہ فتویٰ کفر قبول نہیں۔

جسٹس کرم شاہ کا تنقیدی جائزہ ص82

31۔ پیر نصیر الدین گولڑوی لکھتے ہیں:

ہمارے حضرت پیر مہر علی شاہ قدس سرہ کسی کلمہ گو کو کافر یا مشرک کہنے کے حق میں نہیں تھے اور نہ کبھی آپ نے کسی دیوبندی کو کافر اور مشرک قرار دیا۔

راہ ورسم ومنزل ص266

32۔ حکیم محمود احمد برکاتی لکھتے ہیں: مولانا معین الدین اجمیری نے ایک استفتاء کے جواب میں کہا کہ حضرات شاہ اسماعیل، مولانا محمد قاسم، مولانا رشید احمد کافر ہیں؟ تحریر فرمایا تھا کہ یہ حضرات مسلمان اور مسلمانوں کے پیشوا ہیں۔

مولانا حکیم سید برکات احمد سیرت وعلوم ص184

اسی جگہ یہ بھی لکھا ہے کہ مولانا عبد الحق کے جید تلامذہ مولانا عبد العزیز، مولانا برکات احمد، مولانا نادر الدین، مولانا فضل حق رامپوری مولانا ہدایت علی بریلوی مولانا ماجد علی وغیر ھم کسی سے (مخالفین) کی تکفیر ثابت نہیں۔ اگلے صفحے پر مولانا برکات احمد کا چشم دید واقعہ یوں لکھا ہے کہ والد ماجد مولانا حکیم دائم علی مولانا محمد قاسم کے خواجہ تاش تھے اس لیے ایک بار مجھے ان سے ملانے کے لیے دیوبند لے گے تھے جب ہم پہنچے تو مولانا چھتہ کی مسجد میں سو رہے تھے مگر اس حالت میں بھی ان کا قلب ذاکر تھا اور ذکر بھی بالجہر کر رہا تھا۔

مولانا حکیم سید برکات احمد سیرت وعلوم ص185

# اعلیٰ حضرت کے جھوٹ

قارئین گرامی قدر! اس عنوان پر لکھنا بھی ضروری ہے کہ جب اس سارے مسئلے کا راوی ہی جھوٹا ہو تو حسام الحرمین کے جو احکام اکابر دیوبند کے متعلق ہیں خود ہی جھوٹ کا پلندہ ثابت ہو جائیں گے۔ اس لیے ہم نے چند سطور ان جھوٹوں کو جو احمد رضا نے بولے اکٹھا کر کے لکھ دی ہیں اور بجائے کچھ نیکی کمانے کے ان جھوٹوں کی وجہ سے فاضل بریلوی لعنۃ اللہ علی الکاذبین کی زد میں بری طرح آتا ہے۔ ملاحظہ فرمائیں:

1۔ فاضل بریلوی لکھتے ہیں: لوگ اپنی ماؤں کی طرف نسبت کر کے پکارے جائیں گے۔

احکام شریعت مسئلہ نمبر97، حصہ دوم ص 204

دوسری جگہ لکھتے ہیں: انکم تدعون یوم القیام باسمائکم و اسماء ابابکم (الحدیث)

احکام شریعت حصہ اول ص 91، مسئلہ نمبر21

یعنی نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ: تم قیامت کے دن اپنے اور اپنے والدوں کے نام سے پکارے جاؤ گے۔

اب دیکھیے یہ تو حدیث ہے لہٰذا سچ ہوا: اور پہلا قول فاضل صاحب کا ہے جو یقیناً جھوٹ ہے۔

2۔ داڑھی منڈے کے متعلق لکھتے ہیں: قرآن عظیم میں اس پر لعنت ہے۔

احکام شریعت ص 190، حصہ دوم، مسئلہ نمبر70

جبکہ یہ قرآن میں کہیں نہیں ورنہ وہ آیت دکھائیں جہاں داڑھی منڈے پر لعنت

ہو۔ یہ بھی جھوٹ کا پلندہ ہوا۔

3۔ فاضل بریلوی شیطان کے متعلق لکھتے ہیں: وہ کذب کو اپنے لیے پسند نہیں کرتا۔

احکام شریعت حصہ اول ص135، مسئلہ نمبر39

کون نہیں جانتا تاکہ اس نے آدم وحوا علیہما السلام سے جھوٹ بولا تھا کہ میں تمہارا خیر خواہ ہوں۔ حالانکہ تھا دشمن۔ یہ بھی جھوٹ ہوا۔

4۔ اعلیٰ حضرت لکھتے ہیں رسول کوئی شہید نہ ہوا۔

ملفوظات حصہ 4، ص 398

جبکہ قرآن کہتا ہے: کلما جاء هم رسول بما لا تهوىٰ انفسهم استکبرتم ففریقاً کذبتم و فریقا تقتلون۔

المائدۃ نمبر70، پارہ6

جب بھی ان کے پس رسول لایا وہ چیز جو ان کے نفوس نہیں چاہتے تھے تو ایک گروہ تم میں سے ان کو جھٹلا دیتا اور ایک قتل کر دیتا۔ یہ بھی فاضل بریلوی کا جھوٹ ہے۔

5۔ انشاء اللہ وہابیہ کی دعوت بند ہو گی اور اہل سنت کی ترقی ہو گی۔

ملفوظات ص 140، حصہ اول

جبکہ ہوا الٹا ہے۔ ترقی تو اللہ نے ہمیں دی ہے جن کو یہ وہابی کہہ رہا ہے کیونکہ ہمارے مدارس علماء ومشائخ میں اضافہ ہوا۔ یہ تو علمی یتیم ہی رہے۔ یہ بھی جھوٹ ہوا۔

یہ یاد رہے کہ ہم اہل السنت والجماعت ان کے وہابی کہنے سے وہابی بن نہیں

جائیں گے اور تماشا یہ ہے کہ خواجہ قمر الدین سیالوی کے استاد حضرت معین الدین اجمیری نے اپنی کتاب تجلیات انوار المعین میں فاضل بریلوی کو وھابی بھی لکھا ہے اور وھابیوں کا سر تاج بھی۔

6۔ فاضل بریلوی لکھتے ہیں: میرے والد ماجد وجد امجد پیر و مرشد قدست اسرار ہم و خود حضور پر نور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ کے اسماء طیبہ سے کتابیں گھڑیں ان کے نام نہاد مطبع تراش لیے فرضی صفحوں کے نشان سے عبارتیں تصنیف کر لیں جس کی مختصر جدول یہ ہے۔

ہدایہ البیریہ تحفۃ المقلدین ہدایۃ الاسلام

رسائل رضویہ ج2، ص492

یعنی یہ کتابیں ان دیوبندیوں نے گھڑی ہیں جبکہ خود ہی لکھتے ہیں: اپنے والد صاحب کے حالات میں کہ ہدایۃ البریہ الی الشریعۃ الاحمدیہ کہ دس فرقوں کا رد ہے۔ یہ کتابیں مطبع صادق سیتاپور میں منطبع ہوئیں۔

مقدمہ جواہر البیان ص8

یعنی ایک جگہ لکھتے ہیں : یہ میرے والد صاحب کی کتاب ہے۔ فلاں جگہ سے چھپی ہے۔

دوسری جگہ لکھتے ہیں: یہ کتاب دیوبندی حضرات نے گھڑی ہے۔ والد صاحب کے نام پر تو جھوٹ ثابت ہو گیا ۔ یا پہلی بات جھوٹ ہے یا دوسری۔

7۔ فاضل بریلوی لکھتے ہیں: (حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ کا) عبد الرحمن قاری سے پہلے کسی لڑائی میں ان سے وعدہ جنگ لیا ہو۔ (ملفوظات ص198) یہ بھی جھوٹ ہے ورنہ ثبوت پیش کیا جائے۔

8۔ وہ (عبدالرحمن قاری) پہلوان تھا۔ اس نے کشتی مانگی انہوں نے قبول فرمائی۔

ملفوظات ص 198

یہ بھی جھوٹ ہے۔ ورنہ ثبوت دیا جائے۔

9۔ عرض: اسماعیل دہلوی کو کیسا سمجھنا چاہیے۔

ارشاد: میرا مسلک یہ ہے کہ وہ یزید کی طرح ہے اگر کوئی کافر کہے منع نہ کریں گے اور خود کہیں گے نہیں۔

ملفوظات ص138

دو باتیں لکھیں: 1۔ اگر کوئی کافر کہے تو منع نہیں کریں گے۔

2۔ خود کافر نہیں کہیں گے۔

جبکہ تمہید ایمان میں لکھا ہے علماء و محتاطین انہیں کافر نہ کہیں۔

حسام الحرمیں مع تمہید ایمان ص 132

کیا یہ روکنا نہیں تو یہ ملفوظات کی بات بھی جھوٹ ہوئی۔

10۔ دوسری بات کہ: خود کافر کہیں گے نہیں۔ یہ بھی جھوٹ ہے۔ اس لیے کہ کوکبۃ الشہابیہ میں تو شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں لکھا۔

بلاشبہ جماہیر فقہاء کرام واصحاب فتویٰ واکابر واعلام کی تصریحات واضحہ پر یہ سب کے سب مرتد کافر باجماع آئمہ ان تمام کفریات ملعونہ سے بالتصریح توبہ ورجوع اور از سر نو کلمہ اسلام پڑھنا فرض۔

الکوکبۃ الشہابیہ ص60

تو دوسری بات بھی جھوٹ ہوئی۔

11۔ ایک جگہ فرماتے ہیں "میرا کوئی استاذ نہیں۔"

سیرت امام احمد رضا ص12

دوسری جگہ فرماتے ہیں: میرے استاذ صاحب مرزا غلام قادر بیگ رحمۃ اللہ علیہ۔

ملفوظات ص35۔ج اول

12۔ اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں: رب العزت تبارک و تعالیٰ نے چار روز میں آسمان اور دو دن میں زمین یکشنبہ تا چہارشنبہ آسمان اور پنجشنبہ تا جمعہ زمین (بنائی)۔

ملفوظات ص22

جبکہ قرآن مجید میں ہے۔ سورۃ حم سجدہ آیت نمبر 10،11،12 کا ترجمہ دیکھیے "تم فرماؤ! کیا تم لوگ اس کا انکار کرتے ہو جس نے دو دن میں زمین بنائی اور اس کے ہمسر ٹھہراتے ہیں۔ وہ ہے سارے جہاں کا رب اور زمین میں اس کے اوپر سے لنگر ڈالا اور اس میں برکت رکھی اور اس کے بسنے والے کے لیے روزیاں مقرر کی یہ چار دن ہیں۔ (یعنی زمیں اور زمیں پر یہ سارا کچھ چار دن میں ہوا) ٹھیک جواب پوچھنے والوں کے لیے پھر آسمان کی طرف قصد فرمایا اور وہ دھواں تھا تو اس نے آسمان و زمین سے فرمایا دونوں حاضر ہو چاہے خوشی سے چاہے ناخوشی سے دونوں نے عرض کی رغبت کے ساتھ حاضر ہیں تو پھر سات آسمان کر دیئے دو دن میں۔"

پتہ چلا آسمان دو دن میں زمین اور اس سے متعلقات چار دن میں جبکہ اعلیٰ حضرت کا اعلیٰ جھوٹ آپ نے ملاحظہ فرمالیا۔

13۔ فاضل بریلوی لکھتے ہیں: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے اس (گائے) کا گوشت تناول فرمانا ثابت نہیں۔

ملفوظات ص33، حصہ اوّل

جبکہ ان کے صاحبزادے لکھتے ہیں۔

حدیث مسلم کتاب الزکوۃ کہ بریرہ رضی اللہ عنہا کے لیے گوشت گاؤ(یعنی گائے کا گوشت) صدقہ میں آیا وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لایا گیا اور حضور سے عرض کیا گیا یہ صدقہ ہے۔ کہ بریرہ کو آیا ہے۔ فرمایا: اس کے لیے صدقہ ہے اور ہمارے لیے ہدیہ اس سے بظاہر تناول فرمانا معلوم ہوتا ہے۔

حاشیہ ملفوظات مطبوعہ مکتبۃ المدینہ ص68

آپ دیکھیں یہ بھی فاضل بریلوی کا جھوٹ ہے۔

14۔ فاضل بریلوی ایک جگہ مصر کے میناروں کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ان کی تعمیر حضرت آدم علیہ السلام سے 14 ہزار برس پہلے ہوئی۔

ملفوظات حصہ اول ص96

آگے لکھتے ہیں: آدم علیہ السلام کی تخلیق سے بھی تقریباً پونے چھ ہزار برس پہلے کے بنے ہوئے ہیں۔

ملفوظات ص95، حصہ اول

اب ظاہر ہے دونوں میں سے ایک تو جھوٹ ہے۔

15۔ فاضل بریلوی لکھتے ہیں کہ: خودکشی کرنے والے اور اپنے ماں باپ کو قتل کرنے والے اور باغی ڈاکو کہ ڈاکہ میں مارا گیا ان کے جنازے کی نماز نہیں۔

ملفوظات ص98، حصہ اول

دوسری جگہ خودکشی کرنے والے کے متعلق لکھتے ہیں: اس کے جنازے کی نماز پڑھی جائے گی۔

فتاویٰ افریقہ ص42، مسئلہ ص39

اب ایک بات تو جھوٹ ہے۔

16۔ اعلیٰ حضرت سے پوچھا گیا نمازی کے آگے سے کتنی دور سے گزرنا چاہیے تو بتایا کہ چھوٹی مسجد میں، مکان وغیرہ میں تو جائز ہی نہیں مگر بڑی مسجد میں جائز ہے اور بڑی مسجد وہ ہے جو 47، 48 گز ار مساحت کی ہو۔

ملخصاًعرفان شریف ص14، مسئلہ نمبر38

جبکہ دوسری جگہ فرماتے ہیں: بڑی مسجد سوائے مسجد خوارزم جس کا ایک ربع چار ہزار ستون پر ہے۔ یا مسجد حرم شریف ہے۔

ملخص ملفوظات حصہ اول ص 99

اب ایک تو جھوٹ ہے۔

17۔ ارشاد فرمایا کہ اس بار مجھے 34 دن کامل بخار رہا۔ کسی وقت کم نہ ہوا۔ انہوں نے عرض کیا جاڑا (بخار میں سردی بھی لگتی ہے؟) بھی آتا ہے۔ اس پر ارشاد ہوا جاڑا طاعون اور وبائی امراض جس قدر ہیں اور نابینائی و یک چشمی برص جذام وغیرہ کا مجھ سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا وعدہ ہے۔ کہ یہ امراض تجھے نہ ہوں گے۔

ملفوظات حصہ 4، ص414

دوسری جگہ فرماتے ہیں: میری عادت ہے بخار میں سردی بہت معلوم ہوتی ہے۔
(ملفوظات ص154 حصہ دوم

ان میں سے کوئی بات تو جھوٹی ہے۔ اس قسم کے کافی احمد رضا کے جھوٹ دیکھے جاسکتے۔ جن سے یہ بات معلوم ہو جائے گی جو جھوٹا ہو اس کی حسام الحرمین میں اکابر اہل السنۃ دیوبند پر لگائے گئے فتوؤں کا کیا اعتبار ہو گیا۔

* * * *

# حسام الحرمین کا تفصیلی جائزہ

ہم نے بقدر کفایت گفتگو پیچھے مقدمہ اور اجمالی جائزہ میں کر دی ہے اسی کو ہی مد نظر رکھ لیا جائے تو حسام الحرمین کا کافی و شافی جواب ہو سکتا ہے۔ مگر قدرے تفصیل اس لیے لکھ رہے ہیں تا کہ فاضل بریلوی کا دجال و کذاب ہونا آفتاب کی طرح روشن ہو جائے۔ حسام الحرمین میں ہمارے اکابر اربعہ کی چار عبارتیں قطع و برید کر کے پیش کی گئی ہیں سب سے پہلے حجۃ الاسلام حضرت نانوتوی کی عبارت ہے۔ پھر قطب الارشاد حضرت گنگوہی کی پھر فخر المحدثین حضرت سہارنپوری پھر حکیم الامت حضرت تھانوی کی عبارت ہے رحمہم اللہ تعالیٰ رحمۃ واسعۃ۔ ہم ترتیب سے ہر ایک پر تفصیلی گفتگو کرتے ہیں۔

## الزام بر حجۃ الاسلام حضرت نانوتوی:

مولوی احمد رضا نے یہ الزام لگایا کہ یہ ختم نبوت کے منکر ہیں۔ اب ہم تفصیلاً مولوی احمد رضا کے دجل سے پردہ اٹھائیں گے۔

ہوا یہ کہ ہندوستان میں بعض حضرت کی طرف سے حدیث ابن عباسؓ کی تردید اور انکار ہونے لگا اور وہ حدیث و اثر یہ ہے کہ زمینیں سات ہیں اور ہر زمین میں تمہارے نبی کی طرح نبی تمہارے آدم کی طرح آدم اور نوح تمہارے نوح کی طرح اور ابراہیم تمہارے ابراہیم کی طرح اور عیسیٰ تمہارے عیسیٰ کی طرح موجود ہیں۔ اس اثر و حدیث کو چونکہ علماء امت نے صحیح قرار دیا اس لیے حضرت حجۃ الاسلام نے لوگوں کو اس حدیث کے انکار سے بچانے کے لیے ایک کتاب لکھی جس کا نام تحذیر الناس من

انکار اثر ابن عباسؓ اس کتاب کو پڑھ کر اپنے تو اپنے مخالفین بھی تعریف کئے بغیر نہ رہ سکے۔ اس میں مولانا رحمہ اللہ نے ختم نبوت کی ایسی تشریح کی جس سے منکرین ختم نبوت کا منہ بھی بند ہو گیا اور اس اثر کے انکار کا راستہ بھی بند ہو گیا۔ مگر خدا برا کرے تعصب کا اس نے یہاں بھی اپنا رنگ دکھایا۔ جس شخصیت نے پنڈتوں اور دھریوں اور آریہ سماج سے مناظرے کر کے سرکار کی نبوت و ختم نبوت پر پہرا دیا اسی کو متعصبین نے منکر ختم نبوت ٹھہرا دیا۔

آیئے ہم جائزہ لیتے ہیں کہ جو الزام اس ولی اللہ پر اہل بدعت نے لگایا اس الزام میں اہل بدعت پھنسے خود نظر آتے ہیں۔ اور بریلوی فتاوی سے اُمت کے مقتداو اکابر بھی نہیں بچ سکے۔ اب ہم نمبر وار ان اعتراضات کا جائزہ لیتے ہیں جو حجۃ الاسلام پر کیے جاتے ہیں۔

## اعتراض نمبر 1:

1۔ سید تبسم شاہ بخاری لکھتے ہیں:

اس اثر کو صحیح ماننے سے جہاں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی مثل اور نظیر ہونے کا عقیدہ پیدا ہوتا ہے۔ وہیں ختم نبوت کے اجماعی عقیدے پر بھی زد پڑتی ہے۔

ختم نبوت اور تحذیر الناس ص 41

مولوی حسن علی رضوی لکھتے ہیں:

ان (مولوی نقی علی خان) کی رائے میں اثر ابن عباس کی صحت قبول کرنے کے بعد مولانا محمد احسن منکر خاتم النبیین ٹھہرتے تھے۔

محاسبہ دیوبندیت ج 2، ص 451

ایک اور بریلوی مولوی لکھتا ہے: اثر ابن عباس کی صحت قبول کرنے کے بعد مولانا احسن نانوتوی منکر خاتم النبیین ٹھہرتے ہیں۔

جسٹس محمد کرم شاہ کا تنقیدی جائزہ ص 12

مولوی غلام نصیر الدین سیالوی صاحب لکھتے ہیں:

اگر نانوتوی صاحب ختم زمانی کے قائل تھے تو وہ اثر ابن عباس کی تصحیح و تقویت کیوں کر رہے ہیں۔

عبارات اکابر کا تحقیقی و تنقیدی جائزہ ص 192، ج1

ان عبارات کا خلاصہ یہ ہوا کہ جو اس اثر ابن عباس کی تصحیح کرے وہ ختم نبوت کا منکر ہے۔ اب دیکھیے اس فتوے کی زد میں اکابرین اُمت بھی آتے ہیں۔ وہ اس طرح کہ بریلوی علامہ غلام رسول سعیدی لکھتا ہے۔

امام حاکم نے کہا کہ یہ حدیث صحیح الاسناد ہے امام بخاری اور امام مسلم نے اس کو روایت نہیں کیا حافظ ذہبی نے بھی کہا ہے یہ حدیث صحیح ہے۔ امام ابو بکر احمد بن حسین بیہقی نے اس حدیث کو دو سندوں سے روایت کیا ہے۔

امام بیہقی لکھتے ہیں اس حدیث کی سند حضرت ابن عباس سے صحیح ہے راوی مرہ کے ساتھ شاذ ہے اور میں نہیں جانتا کہ ابو الضحی کا کوئی متابع ہے۔

کتاب الاسماء و الصفات ص 390، 389۔ تبیان القرآن ج 12، ص 92

سعیدی صاحب آگے لکھتے ہیں: حافظ عماد الدین بن عمر بن کثیر شافعی متوفی 774ھ نے اپنی تفسیر میں سات زمینوں سے متعلق اثر ابن عباس کو امام بیہقی کے کتاب الاسماء والصفات کے حوالے سے نقل کیا ہے اور اس کی سند پر کوئی تبصرہ نہیں کیا

تبیان القرآن ج 12، ص93

آگے ابن حجر عسقلانی کی تحقیق نقل کی ہے کہ انہوں امام ابن جریر کا اقتباس نقل کیا ہے۔ جس میں انہوں نے اس روایت کو نقل کیا ہے۔ آگے علامہ عسقلانی نے فیصلہ یہ لکھا ہے کہ امام بیہقی نے کہا اس حدیث کی سند صحیح ہے۔ یہ مُرّہ کے ساتھ شاذ ہے۔

سعیدی صاحب لکھتے ہیں :

علامہ عینی نے بھی سات زمینوں کی اسی طرح تحقیق کی ہے۔

تبیان ج12، ص 93

آگے لکھتے ہیں: حافظ جلال الدین سیوطی متوفی 911ہجری نے اس اثر کا ذکر امام ابن جریر امام ابن ابی حاتم، امام حاکم اور ان کی تصحیح کے ساتھ اور امام بیہقی کی شعب الایمان اور کتاب الاسماء والصفات کے حوالوں سے کیا ہے۔

آگے علامہ آلوسی کا قول نقل کیا ہے کہ: میں کہتا ہوں کہ اس اثر کے صحیح ہونے میں کوئی عقلی شرعی مانع نہیں ہے۔

بتیان ج12، ص 94

علامہ عبدالحی لکھنوی لکھتے ہیں: اقول رواته ثقات علی الری الصحح و صحح سنده جمع من ارباب التصحیح و سکت علیه جمع من اصحاب الترجیح فعدم قبوله رای غیر نجیح یعنی میں کہتا ہوں کہ اس کے راوی صحیح قول کی بنیاد پر صحیح ہیں اور اس کی سند کو ارباب تصحیح نے صحیح قرار دیا ہے اور اصحاب ترجیح کے جم غفیر نے اس پر سکوت کیا ہے پس اس اثر کو قبول نہ کرنا ناپسندیدہ بات ہے۔

مولانا لکھنوی آگے مستدرک حاکم سے ایک مختصر روایت نقل کرتے ہیں۔

عن ابن عباس قال فی کل ارض نحوا براهیم هذا حدیث علی شرط البخاری و

مسلم یعنی ابن عباسؓ سے مروی ہے ہر زمین میں ابراہیم علیہ السلام جیسے افراد ہیں۔ یہ حدیث بخاری و مسلم کی شرط پر صحیح ہے۔

زجرالناس ص5

المختصر یہ سارا رسالہ دیکھنے کے قابل ہے جو کئی صفحات پر مشتمل ہے اور تقریباً سارا اس کی سند کو صحیح ثابت کرنے پر دلائل ہیں۔ مولانا لکھنوی اس اعتراض کا کہ یہ اثر شاذ ہے یہ جواب دیتے ہیں اگرچہ اس دور میں کئی لوگوں نے اس بات سے دھوکہ کھایا ہے۔ لیکن اہل علم کے ہاں یہ اعتراض معتبر نہیں کیونکہ ان کے نزدیک یہ بات ثابت ہے کہ ہر شاذ و منکر مردود نہیں ہوتی بلکہ ان میں مقبول بھی ہوتی ہیں۔ آگے لکھتے ہیں کہ شاذ کی دو قسمیں ہیں۔ غیر مقبول اور مقبول

زجر الناس ص11

آگے لکھتے ہیں: شاذ ہونے سے یہ لازم نہیں آتا کہ حدیث مردود الروایت ہو۔

زجرالناس ص12

آگے لکھتے ہیں: القصہ کوئی شک نہیں کہ اس اثر کی سند صحیح ہے یا حسن اگرچہ شاذ بھی ہے اور جو اس میں شک کرے وہ جاہل ہے ان باتوں سے جو ائمہ حضرات نے لکھی ہیں اور مخالف ہے ان کی باتوں کا۔

زجر الناس ص12

آگے لکھتے ہیں: تحقیق تو نے پہچان لیا کہ اس اثر کے طرق محفوظ ہیں جرح و قدح سے پس ضروری ہے کہ یہ مقبول ہو اور لائق احتجاج ہو۔

(زجر الناس ص 13)

مولانا لکھنوی ایک جگہ لکھتے ہیں: حدیث مذکور صحیح بسند اور معتبر ہے ارباب تحقیق نے اس کی توثیق کی ہے۔ جموعۃ فتاوی اردو ج 1 ص15

ایک جگہ لکھتے ہیں حدیث مذکور محققین محدثین کے نزدیک معتمد ہے حاکم نے اس کے حق میں صحیح الاسناد کہا ہے اور ذھبی نے حسن الاسناد کا حکم دیا ہے اس حدیث کے ثبوت میں کوئی علت قادحه معتمدہ نہیں ہے۔

مجموعۃ فتاوی اردو ج 1 ص 33

قارئین گرامی قدر! ان اجلہ علماء وائمہ کے سامنے ان چند رضاخانی حضرات کی کون سنتا ہے۔ باقی ہمارا سوال اور استدلال اس سے یہ ہے۔ ان سب کو منکر ختم نبوت مانتے ہو یا نہیں۔ جس وجہ سے مولانا احسن نانوتوی اور حجۃ الاسلام کی تکفیر کرتے ہیں۔ وہی وجہ مولانا لکھنوی سے لے کر امام حاکم بیہقی، سیوطی، ابن جریر، عسقلانی، عینی، آلوسی، ذہبی رحمہم اللہ میں پائی جاتی ہے۔ تو کیا یہ سب منکرین ختم نبوت ہیں؟

خواجہ غلام فرید چاچڑاں شریف والے کہتے ہیں: میں کہتا ہوں کہ حدیث مثلھن کے معنی بطون سے تعلق رکھتے ہیں۔

مقابیس المجالس ص538

معلوم ہوا خواجہ صاحب اس کو درست مانتے تھے ورنہ اس کی تشریح کی ضرورت نہ تھی بلکہ رد کر دیتے اور کہہ دیتے کہ یہ صحیح نہیں ہے تو کیا وہ بھی کافر ہیں ؟بینواء یا اهل البدعة والشرك۔

## اعتراض نمبر2:

مولوی غلام نصیر الدین سیالوی لکھتے ہیں:

جب مصنف تحذیر الناس اس اثر کے مضمون کو صحیح سمجھتے ہیں تو ختم نبوت زمانی کے قائل کیسے رہے۔

عبارات اکابر کا تحقیقی و تنقیدی جائزہ ج1، صف 202

مولوی یاسین اختر مصباحی لکھتے ہیں: مولانا محمد احسن نانوتوی نے قیام بریلی کے زمانہ میں جب اپنے اس مسلک و موقف کا اظہار کیا کہ مختلف طبقات ارض میں بھی انبیائے کرام مثل آدم و نوح و محمد علیہم السلام موجود ہیں اور اس کی بنیاد اثر ابن عباس کو بنایا تو حضرت مولانا نقی علی خان بریلوی نے اس کا زبردست تعاقب کیا کہ یہ عقیدہ ختم نبوت کے خلاف ہے۔

رسائل فضل رسول بدایونی ص60

یعنی اس اثر کے مضمون کو درست سمجھنا کہ باقی طبقات ارض میں انبیاء کرام مثل انبیاء کرام علیہم السلام موجود ہیں تو یہ ختم نبوت کا انکار ہے۔

جبکہ مولانا غلام دستگیر قصوری لکھتے ہیں: ہر ایک کی خاتمیت اضافی ہے یعنی ان زمینوں میں جو نبی ہیں ان کی خاتمیت ان زمینوں کے اعتبار سے ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خاتمیت اس زمین میں مبعوث ہونیوالے انبیاء کے اعتبار سے ہے۔

تبیان القرآن ج12، ص94

دوسری جگہ لکھتے ہیں: ہم آں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مثل کے ممتنع بالذات ہونے کے اس جہان دنیا میں قائل ہیں پس اگر کوئی اور جہاں ہو اور اس میں سوائے اس دنیا کے انبیاء مبعوث ہوں اور ہر ایک ان کا خاتم ہو جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مثل نبی اور خاتم ہونے میں ہو تو اس کے ممتنع ہونے پر ہم حکم نہیں کرتے۔

تقدیس الوکیل ص134

مولانا عبد الحئی لکھنوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: جس طرح ایک خاتم الرسل اس طبقہ میں ہے اسی طرح سے ایک ایک خاتم ہر طبقہ میں ہے۔

مجموعۃ فتاوی اردو ج 1 ص20

تو قصوری صاحب اور مولانا لکھنوی نے مختلف زمینوں میں اور انبیاء مان لیے تو بریلویوں کو چاہیے تھا کہ ان کے خلاف بھی منکر ختم نبوت ہونے کی وجہ سے کتاب لکھ دی جاتی۔ مگر ایسا کیوں نہیں اگر یہی جرم مولانا کا ہو تو ان پر فتویٰ کفر اور یہی جرم قصوری اور مولنا لکھنوی کا ہو انہیں معافی آخر کیوں؟ بینو! یا اہل بدعت۔

## اعتراض نمبر 3:

سید تبسم شاہ بخاری لکھتے ہیں: ایک اور مسئلہ یہ نکالا کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نظیر ممکن ہے اس عقیدے سے بھی ختم نبوت پر زد پڑتی ہے۔

ختم نبوت اور تحذیر الناس ص 25

ایک جگہ لکھتے ہیں: نظیر کو محال نہ مانا بلکہ ممکن مانا تو آپ ختم نبوت کے منکر اور کذب الٰہیہ کے قائل ٹھہرے اور یہ بھی کفر ہے۔

دیوبندیوں سے لاجواب سوالات ص 1052

پیر مہر علی شاہ صاحب نے جبکہ امکان نظیر کے قائلین کو ماجور و مثاب لکھا ہے۔

دیکھیے فتاویٰ مہریہ ص9

تو کیا ختم نبوت کا منکر ماجور و مثاب ہوتا ہے اور علامہ فضل حق خیر آبادی کے دوست مفتی صدر الدین آزردہ نے بھی امکان نظیر کے مسئلہ میں شاہ صاحب سے اتفاق کرتے ہوئے علامہ کی رائے سے اختلاف کیا ہے۔

خیرآبادیات ص 131

تو اب ان دونوں پیر مہر علی شاہ اور مفتی صدر الدین آزردہ کو منکر ختم نبوت کیوں نہیں کہا گیا اور نہ کہنے کی بناء پر آج تک کی بریلویت کیا مسلمان ٹھہری؟

## اعتراض نمبر 4:

مولوی عمر اچھروی لکھتے ہیں :احناف کا عقیدہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم النبیین ہونے کے بعد کسی کو نبی فرض کرنا بھی کفر ہے۔

مقیاس حقیقت ص 198

جبکہ آپ علیہ السلام نے فرمایا: لو کان بعدی نبی لکان عمر،

اور دوسری حدیث یوں ہے:

لوعاش ابراھیم لکان نبیاً جیسے ارشادات عالیہ کا کیا بنے گا؟تو نبی پاک علیہ السلام نے بھی تو نبوت کو فرض کیا ہے۔

اب اچھروی کے ایمان کی خیر مناؤ۔

کاظمی لکھتا ہے: اہل سنت کا مذہب یہ ہے کہ اگر بالفرض محال بعد زمانہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کوئی نبی پیدا ہو۔تو خاتمیت محمدی میں ضرور فرق آئے گا۔

مقالات کاظمی ص 298

1۔ ہمارا سوال ہے کہ کاظمی وغیرہ دیگر بریلوی حضرات جو کاظمی کے ہم مشرب تھے یا ہیں ان کا کیا بنے گا۔یہ سب اعتراضات تھے۔توجۃ الاسلام پر اور پھنستے بریلوی ملاں جارہے ہیں۔

اے چشم اشک بار ذرا دیکھ تو سہی
یہ گھر جو بہہ رہا ہے کہیں تیرا گھر نہ ہو

کیاکاظمی کافر ہے اگر نہیں تو کیوں؟

## اعتراض نمبر5:

مولوی غلام نصیر الدین سیالوی لکھتا ہے: مولانا سرفراز خان صاحب

صفدر نے یہ بات ثابت کرنے کے لیے مولوی قاسم نانوتوی ختم نبوت زمانی کے قائل تھے۔ فرمایا حضرت نانوتوی نے منطقی طور پر ختم نبوت ثابت کی ہے۔ کیونکہ نانوتوی صاحب نے فرمایا ہے مابالعرض کا سلسلہ مابالذات پر ختم ہو جاتا ہے۔

دوسرے انبیاء وصف نبوت کے ساتھ بالعرض متصف ہیں حضور علیہ السلام بالذات متصف ہیں لہٰذا سلسلہ نبوت آپ پر ختم ہو گیا۔ سرفراز صاحب قاسم نانوتوی کی اس عبارت کو ختم نبوت زمانی پر بطور دلیل پیش کرتے ہیں۔ حالانکہ اس طرح تو باقی انبیاء علیہم السلام کی نبوت سے تو انکار ہو جائے گا۔

عبارات اکابر کا تحقیقی و تنقیدی جائزہ ص198ج1

یعنی نبی پاک علیہ السلام کو بالذات نبی ماننا اور باقی کو بالعرض ماننا یہ انبیاء کی نبوت ورسالت کا انکار ہے۔

مولوی احمد سعید کاظمی لکھتے ہیں: حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و دیگر انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی نبوت میں ذاتی اور عرضی کی تفریق کرنا قرآن مجید کی متعدد آیات کے خلاف ہے۔

مقالات کاظمی حصہ سوم ص531

مولوی تبسم شاہ بخاری لکھتے ہیں: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت بالذات اور دیگر انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی نبوت ورسالت کو محض بالعرض اور مجازی نبوۃ ورسالت قرار دینا قرآن مجید میں تحریف معنوی اور انبیاء کی نبوت کا صریح انکار ہے۔

ختم نبوت اور تحذیر الناس 197

القصہ بریلوی اصول یہ ہے کہ ذاتی اور عرضی کی تقسیم کرنا انکار نبوت ہے۔

**الجواب:**

یہ حجۃ الاسلام کی اپنی اصطلاح ہے اور اصطلاحات اپنی اپنی ہو سکتی ہیں۔ پیر کرم شاہ بھیروی لکھتے ہیں لا مشاحۃ فی الاصطلاح

تحذیر الناس میری نظر میں 40

یعنی اصطلاحات کے بنانے میں کوئی جھگڑا نہیں۔

یعنی حضرت کی بات کا مطلب یہ ہے کہ نبی پاک علیہ السلام کو نبوت کسی کے وسیلے سے نہیں ملی۔ اور باقی انبیاء کو نبوت آپ علیہ السلام کے وسیلے سے ملی اسی کو حضرت نے بالذات و بالعرض کا نام دیا ہے اور یہ بات تو بریلوی حضرات کو بھی مسلم ہے۔ ہم آگے چل کر اس کی تفصیل عرض کرتے ہیں۔ سر دست ذاتی و عرضی کے معنی عرض کرتے ہیں۔ علماء نے اس کے کئی معنی لکھے ہیں۔

آپ شرح مطالع ہی ملاحظہ فرمالیتے تو مسئلہ حل ہو جاتا۔ اس میں ہے۔

الخامس ان یکون دائم الثبوت للموضوع و مالا یدوم ھو العرضی یعنی ذاتی کا پانچواں معنی یہ ہے کہ چیز اپنے موضوع کے لیے ہمیشہ ہمیشہ ثابت ہو اور جو چیز ہمیشہ نہ ہو وہ عرضی ہے۔

اورآپ کی نبوت آپ کو شروع سے ہی ملی یہ آپ ہی کا وصف ہے کیونکہ دوام کا معنی بھی یہ کیا جاتا ہے کسی چیز کا تمام اوقات میں موجود رہنا۔ تو جب رسول محترم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ وصف نبوت تمام انبیاء سے قبل ملا ہے۔ اور آپ شروع ہی سے نبی تھے یعنی آپ کی روح مبارکہ بھی شروع ہی سے نبی تھی۔

تو یہی تو آپ کی نبوت کے بالذات ہونے کی دلیل ہے اور باقی انبیاء کی نبوت کے بالعرض ہونے کی اور اسی کتاب شرح مطالع میں ہے السادس ان یحصل لموضوعہ

بلاواسطہ وفی مقابلہ العرضی یعنی جو چیز اپنے موضوع کو بلاواسطہ ملی ہوئی ہو وہ ذاتی ہے۔ جو کسی واسطہ سے ملی ہوئی ہو وہ عرضی ہے۔

ہم بھی تو یہی کہہ رہے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو نبوت بلاواسطہ و وسیلہ ملی ہے اور باقی انبیاء کو نبوت آپ کے واسطے و وسیلے سے ملی ہے۔ تو نبوت کا ذاتی اور عرضی کی طرف تقسیم کرنا بالکل درست ہے ان معنوں میں جو ہم نے عرض کیے۔ (مخلصا چراغ سنت)۔

باقی آپ کے فتاویٰ میں کون کون بریلوی پھنستا ہے۔ آیئے دیکھیے!

آپ کے عطا محمد نقشبندی جامعہ اسلامیہ عربیہ خیر المعاد ملتان کے شیخ الحدیث لکھتے ہیں: علامہ سلیمان جمل کے نزدیک نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم بالاصالت یعنی اصل اور مستقل نبی و رسول ہونے کے لحاظ سے داعی تھے۔ اور دیگر انبیاء کرام نے آپ کے نائب و خلیفہ ہونے کی حیثیت سے دعوت دی۔

خلاصۃ الکلام ص53

یہاں نبی پاک علیہ السلام کو اصل نبی قرار دیا گیا اور باقی سب کو نائب۔

یہی آپ کے شیخ الحدیث آگے لکھتے ہیں۔

عارفین اُمت نے تصریح کی کہ حقیقی اور مطلق رسول آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں۔ سابقہ انبیاء کرام نے اپنے اپنے زمانہ میں آپ علیہ السلام کے تابع ہو کر آپ کی نیابت میں رسالت و نبوت کا فریضہ سرانجام دیا۔

خلاصۃ الکلام ص 61

یہاں آپ کو حقیقی رسول قرار دیا گیا ہے۔ جیسے آپ بریلویوں نے حجۃ الاسلام کی بات سے اپنا مطلب نکالا ہے ایسے ہی کوئی یوں کہہ دے کہ حقیقی مقابل

مجازی ہوتا ہے۔ اب عارفین کرام پر کیا آپ الزام لگائیں گے کہ وہ جملہ انبیاء کو سوائے نبی محترم صلی اللہ علیہ وسلم کے مجازی نبی مانتے ہیں۔ اگر نہیں لگاتے تو کیوں نہیں؟ جب بات حجۃ الاسلام اور عارفین کی تقریباً ایک ہے۔ تو فتویٰ ایک کیوں نہیں؟ یہی آپ کے جید شیخ الحدیث آگے لکھتے ہیں۔

علامہ آلوسی فرماتے ہیں: اسی لیے عارفین نے فرمایا نبی مطلق رسول حقیقی اور مستقل شریعت لانے والے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور دیگر جملہ انبیاء حضور علیہ السلام کے تابع ہیں۔

خلاصۃ الکلام ص 63

اور بخاری صاحب نے تو لکھ بھی دیا ہے کہ باقی انبیاء کی نبوت مجازی قرار دینا یہ انکار نبوت ہے۔ تو اب عارفین و آلوسی بھی آپ کے فتوے سے منکر نبوت ٹھہرے یا نہیں۔

اور یہی بات غلام نصیر الدین سیالوی نے لکھی ہے عبارات اکابر کا تحقیقی و تنقیدی جائزہ میں۔ یہی شیخ الحدیث علامہ عطا محمد نقشبندی لکھتے ہیں علامہ آلوسی کی ایک اور عبارت نقل کر کے کہ:

"علامہ آلوسی رحمۃ اللہ علیہ کی اس عبارت کا مطلب واضح ہے کہ جب دیگر بعض انبیاء کو بچپن میں نبوت عطا کی گئی اور ان میں استعداد موجود تھی۔ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم بھی بچپن میں اس کی استعداد کے زیادہ لائق ہیں۔"

کیونکہ آپ اصل ہیں اور وہ فرع۔ اصل کی صلاحیت فروع سے زیادہ ہوتی ہے۔

خلاصۃ الکلام ص114

ہم اصل کے لفظ پر کلام آگے کرتے ہیں۔ سر دست ایک حوالہ اور بھی دیکھ لیجئے۔

مطالع المسرات شرح دلائل الخیرات میں ہے: شیخ ابو عثمان نے فرمایا ابتداء سے لے کر انتہا تک کوئی نبی بھی حقیقی نہیں ہے۔ سوائے اس حقیقت احمدیہ کے۔

تو ادھر بھی کچھ فتوے کارُخ کریں نا۔۔۔۔۔

رأس البریلویہ وامام البریلویہ جناب مولوی نقی علی خان صاحب لکھتے ہیں:

آپ صلی اللہ علیہ وسلم منصب نبوت میں اصل ہیں۔

الکلام الاوضح ص192، سرور القلوب ص 226

ذاکر حسین شاہ سیالوی لکھتے ہیں: نبوت کا اصل آپ علیہ السلام کی ذات اقدس ہے۔

نبی الانبیاء و المرسلین ص 91

مولوی اشرف سیالوی لکھتے ہیں: سلسلۂ رسالت کی اصل اور بنیاد آپ ہیں۔

کوثر الخیرات ص35

مولوی عبد المجید خان سعیدی لکھتا ہے جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نبوت میں بھی اصل اور واسطہ ہیں۔۔۔ الخ

نبوت عند الشیخین ص6

مزید لکھتے ہیں: آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اول الخلق سبب ایجاد عالم اصل اور واسطہ کل ہیں۔

نبوت عند الشیخین ص19

بریلوی علامہ کاظمی لکھتا ہے حضور تمام عالم کے وجود اس کے ہر کمال کی اصل ہیں۔

نبوت عند الشیخین ص 20

پیر کرم شاہ بھیروی نے مولانا نانوتوی کی عبارت نقل کر کے پھر محشی کی عبارت نقل کی ہے پھر آگے لکھا کہ علماء اہلسنت کا یہی عقیدہ ہے ان عبارات میں یہ تھا

"آپ کی نبوت ذاتی ہے اور دیگر کی عرضی "تو اس کو پیر کرم شاہ اہلسنت کا عقیدہ قرار دے رہے ہیں۔

تحدیز الناس میری نظر میں ص27

اب آیئے دیکھیئے! جتنے لوگوں نے اصل کا لفظ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کے لیے بولا ہے۔ چاہے علامہ سلیمان جمل ہوں یا آلوسی یا عارفین اُمت رحمہم اللہ یا نقی علی خان، یا ذاکر سیالوی یا عطا محمد نقشبندی سب زد میں آگئے وہ اس طرح کہ:
سید تبسم شاہ بخاری لکھتا ہے: یہ لفظ اصلاً ہی بالذات کا ترجمہ ہے لفظ اصل ذات کے معنی میں آتا ہے یا نہیں؟ اس کے متعلق بے شمار لغوی اشتہادات پیش کیے جاسکتے ہیں۔ (کہ آتا ہے)

ختم نبوت اور تحذیر الناس ص 162

مولوی غلام مہر علی لکھتا ہے: یہاں ذات کا بدل اصل اور اصل کا بدل ذات موجود ہے
دیوبندی مذہب ص 595

تو معلوم ہوا کہ اصل کا معنی ذاتی بھی ہے۔ تو جتنے اکابرین اور بریلویوں نے اصل کے لفظ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے استعمال کیے ہیں۔ وہ منصب نبوت میں آپ کو ذاتی مانتے ہیں اور باقی انبیاء کو ذاتی نہیں مانتے۔ تو پھر عرضی ہی مانتے ہیں۔ تو جو بات حجۃ الاسلام نے کہی تھی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم منصب نبوت میں ذاتی ہیں۔ باقی عرضی تو وہی بات یہ سب اکابرین اور بریلوی بھی کہہ رہے ہیں۔ اب کاظمی سے لے کر یہ تبسم بخاری تک سے سب کان کھول کر سن لیں کہ ان کو یعنی اپنے بریلویوں کو کافر کہو ورنہ ہم کہیں گے کہ تم بھی کافر ہو جیسا کہ شروع میں ہم لکھ آئیں ہیں بریلویوں کے حوالے سے کہ جو کافر کو کافر نہیں کہتا وہ خود کافر ہوتا ہے۔

